فاتحہ مروجہ یعنی کھانا سامنے رکھ کر قرآن شریف کی مختلف سورتیں اور آیتیں تلاوت کرنا، ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا اور مرحومین کے لیے ایصالِ ثواب سے متعلق منکرین کے اعتراضات کے مدلل و مفصل جوابات پر مبنی کتاب مستطاب

# فیضانِ رحمت
# بعد از دعائے برکت

مصنفہ

صدر الافاضل حضرت علامہ سید محمد نعیم الدین قادری مفسر و محدث مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ

حاشیہ، تخریج و تقدیم

محمد ذوالفقار خان نعیمی ککرالوی
نوری دار الافتاء مدینہ مسجد محلہ علی خان کاشی پور اتراکھنڈ

شائع کنندگان
فارغین درجۂ تخصص و فضیلت جامعہ نعیمیہ مرادآباد

فاتحہ مروجہ یعنی کھانا سامنے رکھ کر قرآن شریف کی مختلف سورتیں اور آیتیں تلاوت کرنا، ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا اور مرحومین کے لیے ایصال ثواب سے متعلق منکرین کے اعتراضات کے مدلل و مفصل جوابات پر مبنی کتاب

# فیضانِ رحمت بعد از دعاے برکت

مصنفہ

صدر الافاضل حضرت سیّد محمد نعیم الدین قادری مرادآبادی قدس سرہ

حاشیہ، تخریج وتقدیم

محمد ذوالفقار خان نعیمی ککرالوی

نوری دارالافتاء مدینہ مسجد محلہ علی خاں کاشی پور اتراکھنڈ

شائع کنندگان

فارغین درجہ تخصص وفضیلت جامعہ نعیمیہ مرادآباد۔۱۴۴۱ھ۔۲۰۲۰ء

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | فیضانِ رحمت بعد از دعاے برکت |
| مصنف | : | صدر الافاضل علامہ سید محمد نعیم الدین مراد آبادی قدس سرہ |
| تحشیہ، تخریج، تقدیم | : | محمد ذوالفقار خان نعیمی ککرالوی |
| | | نوری دارالافتاء مدینہ مسجد محلہ علی خاں کاشی پور اتراکھنڈ |
| پہلا ایڈیشن | : | 1902ء |
| جدید پہلا ایڈیشن | : | 2010ء |
| جدید دوسرا ایڈیشن | : | اپریل/2020ء |
| صفحات | : | 184 |
| تعداد | : | 1100 |
| تقسیم کار | : | فارغین درجہ تخصص وفضیلت جامعہ نعیمیہ مرادآباد |

# انتساب

احقر اس کاوش کو
دنیاے سنیت کے مشہور، معتمد، مستند، عالم دین، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی کے سرپرست اعلیٰ، ماہنامہ "معارف رضا" کے مدیر اعلیٰ، مرشد مجازی، پیر طریقت، صوفی باوصفا، ترجمان مذہب اہل سنت، ناشر مسلک اعلیٰ حضرت، ہمدرد قوم وملت، مفکر اسلام، ادیب شہیر، نبیرہ خلیفہ اعلیٰ حضرت، حضرت علامہ ہدایت رسول رامپوری، حضرت علامہ مولانا شاہ صوفی

## سید وجاہت رسول قادری قدس سرہ

کے نام نامی سے معنون کرتا ہے۔ اور دعا کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت علیہ الرحمہ کو غریق رحمت فرمائے، درجات بلند فرمائے۔ اور حضرت کو اپنی رضا وخوشنودی عطا فرمائے۔ اوران کے فیوض وبرکات سے مجھ حقیر اور دیگر وابستگان بارگاہ کو مستفیض فرمائے۔

آمین۔ بجاہ النبی الکریم علیہ الصلاۃ والتسلیم

نیاز مند: محمد ذوالفقار خان نعیمی ککرالوی غفرلہ ولوالدیہ
نوری دارالافتاء مدینہ مسجد محلہ علی خاں کاشی پور

# فہرست مضامین

# دعائیہ کلمات

## نمونہ اسلاف حضرت علامہ مولانا محمد یامین صاحب نعیمی دام ظلہ

## مہتمم جامعہ نعیمیہ مرادآباد

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد!

اللہ تعالیٰ کا بے پناہ فضل و کرم اور احسان ہے کہ آقائے نامدار تاجدارِ دوعالم رحمۃ اللعالمین شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے و طفیل احقر کو فخر الاماثل صدرالافاضل حضرت علامہ مولانا سیّد محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے قائم کردہ ادارے جامعہ نعیمیہ مرادآباد کی خدمت کرنے کا موقع عطا فرمایا۔ امسال اس تاریخ ساز ادارے کے قیام کو سو سال مکمل ہو رہے ہیں۔

احقر کی دلی خواہش تھی کہ حضرت صدرالافاضل رحمۃ اللہ علیہ کی نایاب تصنیفات کو دوبارہ منظر عام پر لایا جائے۔ نیز حالاتِ حاضرہ کے تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے ان کتب پر تخریج اور حاشیہ نگاری کے ساتھ ان کی ترتیب بھی جدید انداز میں کر دی جائے تاکہ دورِ جدید کے قارئین کو مطالعے میں آسانی میسر ہو۔

آج باطل طاقتیں اور منافقین سیدھے سچے مسلمانوں کو بہکا کر انہیں اسلاف کے کارناموں وطریقہ کار سے بد ظن کر کے اپنے مشن میں کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا ہمارا فرض بنتا ہے کہ ہم جدید نسل کو اسلاف کے اُن کارناموں سے روشناس کرائیں جو انہوں نے انتہائی دوراندیشی سے کام لیتے ہوئے انجام دیئے، اور دورِ جدید کے تمام مسائل کا حل قبل از وقت پیش کر دیا تھا تاکہ مخالفین کو دندان شکن جواب دے کر ہم اپنے ایمان وعقیدے کی حفاظت کر سکیں۔

زیر نظر کتاب کی اشاعت اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

اس کتاب کے حاشیہ اور تخریج کی خدمت نوجوان عالم دین فرزند جامعہ نعیمیہ مفتی محمد ذوالفقار خاں نعیمی ککرالوی سلّمہ نے انجام دی۔ نیز ایک طویل ابتدائیہ بھی قلم بند کیا جس میں کتاب کا پس منظر اور صاحب کتاب کے مختصر حالاتِ زندگی بیان کرنے کی سعی جمیل کی ہے۔ اس سلسلے میں انہوں نے جو محنت شاقہ کی اور عدیم الفرصتی کے باوجود جس طرح اس کام کے لیے وقت نکالا، اُس کے لئے وہ شکریہ کے مستحق ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر عطا فرما کر دارین کی سعادتوں سے نوازے۔ ان کی جستجو اور تحقیق و تصنیف کے تعلق سے لگن کو دیکھتے ہوئے یہ اُمید ہے کہ ان کا مستقبل تابناک اور عالم سنیت کے لیے فیض کا منبع ہو گا۔

آخر میں صاحبزادہ گرامی وقار حضرت علامہ سید وجاہت رسول صاحب علیہ الرحمہ سابق مدیر "ماہنامہ معارف رضا" وناظم اعلی ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی، کا ذکر خیر بھی ضروری سمجھتاہوں۔ حضرت علیہ الرحمہ نے کتاب کی دوسری اشاعت ۲۰۱۰ء کے موقع پر مفتی ذوالفقار سلمہ کے کہنے پر کتاب فیضان رحمت کے لیے ایک طویل مقدمہ تحریر فرمایا تھا لیکن افسوس وہ غلطی سے پچھلے ایڈیشن میں شائع ہونے سے رہ گیا تھا، حضرت کی حیات مبارکہ میں اس قیمتی مضمون کی اشاعت نہ ہونے کا ہمیں بہت افسوس رہا۔ البتہ تازہ اشاعت میں مقدمہ کو شامل کیا جارہاہے۔ اوراللہ پاک کی بارگاہ میں دعا کی جاتی ہے کہ اللہ کریم حضرت کو غریق رحمت فرما کر حضرت کے درجات بلند فرمائے۔ اور تربت انور پر اپنے فضل، رحمت، کرم اورانوار کی بارش نازل فرمائے۔ اوراس مقدمہ کے سبب اپنی خصوصی رحمتوں سے نوازے۔ آمین بجاہ النبی الحبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

محمد یامین نعیمی اشرفی عفی عنہ

۲/ جمادی الاخریٰ ۱۴۴۱ھ مہتمم مدرسہ جامعہ نعیمیہ، دیوان کا بازار مرادآباد

# تقریظ جمیل

## عمدۃ المدرسین، استاد العلما حضرت علامہ مفتی محمد سلیمان نعیمی برکاتی صاحب دام ظلہ واقبالہ، زیب مسند افتا و تدریس جامعہ نعیمیہ مرادآباد

نحمدہ ونصلی علی حبیبہ الکریم

امابعد: فاتحہ بہیئت مروجہ کہ کھانا سامنے رکھ کر درود شریف و قرآن کریم پڑھ کر ثواب اس کا بنام میت کرتے ہیں اور بطور تبرک ضیافت کے کھانے پر پڑھتے ہیں، بلاشبہ جائز و مستحسن ہے۔ اہل سنت و جماعت کے نزدیک اموات کو ثواب پہنچانا، برکتیں حاصل کرنا ثابت ہے۔ اور اس بارے میں احادیث صحیحہ اور فقہی روایتیں بکثرت وارد ہیں۔

حدیث پاک میں ہے:

من استطاع منکم ان ینفع اخاہ فلینفعہ۔ الحدیث۔

یعنی جو تم میں سے اپنے بھائی کو فائدہ پہنچانے کی طاقت رکھتا ہے تو اس کی اخلاقی ذمہ داری ہے کہ وہ فائدہ پہنچائے۔

نیز سنن ابو داؤد و سنن نسائی میں حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی:

انہ قال یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان ام سعد ماتت فای الصدقۃ افضل قال الماء قال فحفر بیرا وقال ھٰذہ لام سعد۔ الحدیث۔

یعنی انہوں نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! میری ماں کا انتقال ہو گیا تو کون سا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا: پانی۔ انہوں نے کنواں کھود کر کہا یہ سعد کی ماں کے لیے ہے۔ اس سے صاف متبادر ہے کہ جب تک کنواں باقی رہے گا اس کا ثواب بحکم ھٰذہ لام سعد، سعد کی ماں کو ملتا رہے گا۔

اور ایک حدیث میں ہے:

ان اللہ عزوجل لیعطی العبد علی نیتہ ما لا یعطیہ ۔ الحدیث

یعنی بے شک اللہ عزوجل بندہ کو اس کی نیت پر وہ ثواب دیتا ہے جو اس کے عمل پر نہیں دیتا ہے۔ (رواہ البیہقی)

منکرین کے امام اسماعیل دہلوی نے صراط مستقیم میں اس اجتماع کو بہتر کہا ہے، حیث قال:

**ہر گاہ ایصال نفع بمیّت منظور دارد موقوف بر اطعام نہ گزارد، اگر میسر باشد بہتر ست والّا صرف ثوابِ سُورۃ فاتحہ واخلاص بہترین ثوابہا است۔**

یعنی جب میّت کو نفع پہنچانا منظور ہو تو کھانا کھلانے پر ہی موقوف نہ رکھے، اگر میسر ہو تو بہتر ورنہ صرف سُورہ فاتحہ واخلاص کا ثواب بہترین ثواب ہے۔

بلکہ ایک جگہ خود یہ امام الطائفہ میاں اسماعیل دہلوی لکھتے ہیں:

**اگر شخصے بزے راخانہ پرور کند تا گوشت او خوب شود اور اذبح کر دوپختہ فاتحہ حضرت غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ خواندہ بخوراند خللے نیست۔**

یعنی اگر کوئی شخص گھر پہ بکری پالے تا کہ اس کا گوشت عمدہ ہو پھر اسے ذبح کر کے پکا کر حضرت غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فاتحہ پڑھ کر کھلائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔

لہٰذا بات یہی ہے کہ فاتحہ و دعاے برکت ایصال ثواب کا نام ہے۔ اور مومن کا عمل نیک کا ثواب ایک تو نیت کرتے ہی حاصل ہو جاتا ہے اور عمل کرنے پر مزید ہو جاتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے:

نیۃ المومن خیر من عملہ ۔ الحدیث۔

یعنی مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے۔

اس فاتحہ مروجہ کے ثبوت میں استاد العلما والفقہا عمدۃ المفسرین حضرت صدر الافاضل فخر الاماثل سید محمد نعیم الدین صاحب قادری علیہ الرحمۃ والرضوان صاحب تفسیر خزائن العرفان وبانی جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآبادی علیہ رحمۃ

اللہ الھادی، نے بنام **"فیضان رحمت بعد از دعاے برکت"** اپنی تحریر پر انوار بشکل کتاب عطا فرمائی۔ جو آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اس کتاب کی اہمیت مصنف علیہ الرحمۃ والرضوان کی شخصیت سے اظہر من الشمس و اجلی من القمر ہے۔

کتاب پر تخریج، تحشیہ تقدیم اور ترتیب جدید کا کام محب گرامی حضرت علامہ مفتی محمد ذوالفقار صاحب نعیمی مفتی اتراکھنڈ نے بڑی محنت سے کیا ہے۔ قرآنی آیات واحادیث کا ترجمہ، فقہی عبارات اور عربی وفارسی اشعار وامثال کا ترجمہ نیز بہت سے مقامات پر قدیم اردو عبارات کو جدید اردو انداز میں تبدیل کرتے ہوئے کتاب کے دقیق الفاظ اور عبارات کو سہل کرنے کی حتی المقدور کوشش کی ہے، تاکہ عوام وخواص کو اس کتاب کے مسائل و دلائل سمجھنے میں پریشانی نہ ہو۔ اس کے لیے وہ بجاطور پر مبارک باد کے مستحق ہیں۔ دعا ہے اللہ پاک مفتی صاحب موصوف کو اس کار خیر کا بہتر صلہ دنیاوآخرت میں عطا فرمائے، اور مزید دین کی خدمت کی توفیق عطا کرے۔ اور ہر محاذ پر کامیابیاں نصیب کرے۔

طباعت ایک امر مشکل ہے لیکن ہیچ مشکلے نیست کہ آسان نشود۔ مبارک باد کے لائق ہیں **جامعہ نعیمیہ مرادآباد سے اس سال(۲۰۲۰ء) فضیلت سے فارغ ہونے والے طلبا** جنہوں نے اس کتاب کی طباعت اپنے ذمہ لے کر ایک اہم اور قیمتی کتاب کی اشاعت میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ دعا ہے اللہ پاک تمام طلباے فضیلت کو دارین کی نعمتوں سے نوازے۔ ان کے علم و عمل اور عمروں میں برکتیں عطا فرمائے۔ اور انہیں خوب مذہب و مسلک کی ترویج واشاعت کی توفیق بخشے۔

بڑی ناانصافی ہوگی اگر میں اپنے مشفق ومہربان استاد حضرت علامہ مولانا محمد یامین صاحب نعیمی مدظلہ مہتمم جامعہ نعیمیہ مرادآباد، کا ذکر خیر نہ کروں جن کی تحریک اور کوششوں سے ایک صدی بعد یہ کتاب منظر عام پر آئی۔ دعا ہے اللہ پاک اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ وطفیل حضرت کو صحت وسلامتی

کے ساتھ عمر طویل عطا فرمائے اور حضرت کا سایہ عاطفت ہم پر دراز فرمائے۔
خداوند قدوس اس کتاب کے ذریعہ اہل سنت و جماعت کے عقائد کو مضبوطی بخشے اور دشمنان اسلام کے مکر و فریب سے محفوظ فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین علیہ الصلاۃ والتسلیم۔

راقم الحروف محمد سلیمان نعیمی برکاتی
جامعہ نعیمیہ مرادآباد
مورخہ ۲۵/ جمادی الثانی ۱۴۴۱ھ
مطابق ۲۰/ فروری ۲۰۲۰ء۔ بروز پنجشنبہ

# کلماتِ جمیلہ

## نبیرہ مناظر اعظم مولانا ہدایت رسول رامپوری حضرت العلام صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری قدس سرہ، سابق صدر ادارہ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل و مدیر اعلیٰ معارف رضا کراچی (پاکستان)

## فیضان رحمت بعد از دعاے برکت

| صورتِ خوبت نگارا خوش بہ آئیں بستہ اند |
| --- |
| گوئیا نقشِ بست از جانِ شیریں بستہ اند |

زیرِ نظر کتاب "فیضانِ رحمت بعد از دعاے برکت" (اشاعتِ اوّل: ۱۳۲۰ھ / ۱۹۰۲ء) مصنفہ حضرت صدرالافاضل بدرالماثل علامہ مولانا نعیم الدین مرادآبادی قدس سرہ (۱۸۸۳ء۔۱۹۴۸ء) کی کمپوز شدہ کاپی محب من فاضل نوجوان، عزیزِ کریم حضرت مولانا مفتی محمد ذوالفقار خان نعیمی ککرالوی زید مجدہٗ کی معرفت بذریعہ ای میل فقیر ہیچمدان کو ملی۔ موصوف نے یہ خوشخبری بھی سنائی کہ مذکورہ کتاب کا دوسرا ایڈیشن تخریج اور حاشیہ کے ساتھ مرادآباد سے جلد شائع ہونے جارہا ہے۔ انہوں نے اس ہیچمدان سے حسنِ ظن رکھتے ہوئے یہ بھی حکم فرمایا کہ میں اس پر ایک تبصرہ تحریر کردوں۔ احقر نے محشّی وعزیزی جناب ذوالفقار نعیمی صاحب کی تحریروں میں علم حقیقی و نافع کے حصول و ابلاغ کا جذبہ اور علماے راسخین کی مسموعات و محفوظات کی نشرو اشاعت کا ذوق و شوق بدرجہ اتم پایا ہے۔
اگرچہ راقم اپنی علمی کم مائیگی کی بناپر خود کو زیرِ نظر دینی و علمی کتاب پر تبصرہ نگاری کا اہل نہیں سمجھتا اور نہ یہ اس کا مقام و منصب ہے، لیکن حضرت محشی کی دل جوئی اور حصولِ برکت کی خاطر چند جملے سپردِ قلم کر رہا ہے۔ ع

گر قبول افتد زہے عز و شرف

علما جسدِ ملت میں دماغ کی حیثیت رکھتے ہیں لہٰذا ہر قوم اپنے علما کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھتی ہے اور ان سے رہنمائی حاصل کرتی ہے، لیکن اہلِ اسلام کے نزدیک علما کا مقام و مرتبہ اس سے بھی سوا اور کچھ زیادہ ہی عزت و شان والا ہے۔ اَعْلَمِ کائنات، عالِمِ مَاکَانَ وَمَا یَکُون، سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اب کوئی نبی لوگوں کی ہدایت کے لیے دنیا میں نہیں آئے گا۔ لہٰذا امت مسلمہ کے علما ہی قیامِ قیامت تک انسانیت کی رہبری و رہنمائی، اصلاحِ معاشرہ، تزکیۂ نفس، تبلیغ دین اور اشاعتِ علم و حکمت کا فریضہ انجام دیتے رہیں گے۔ سیّدِ عالم صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ میری امت کے علما بنی اسرائیل کے انبیاے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی مانند ہیں (مفہوم)۔ گویا علماے اسلام، انبیاے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے ورثۂ العلمی کے سچے وارث اور ان کے جانشین ہیں۔

حضرت علامہ ابن عبد البر اندلسی (م ۴۶۳ھ) علیہ الرحمۃ، امیر المؤمنین سیّدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے ایک شعر کے حوالے سے علماے حق کے مقام و مرتبہ اور منصب کا بیان فرماتے ہیں:

ما الفضل الا لاھل العلم انھم — علی الھدی لمن استھدی ادلاء

ترجمہ: ہاں فضیلت ہے تو صرف اہلِ علم کو ہے، وہی طالبانِ ہدایت کے رہنما ہیں۔

(ملاحظہ ہو۔ العلم والعلماء، اردو ترجمہ: جامع بیان العلم وفضلہ، مترجم: عبد الرزاق ملیح آبادی، ص: ۵۰، ادارۂ اسلامیات، لاہور، دسمبر ۱۹۷۷ء)

پرانا مقولہ ہے:

"جید عالم وہ ہے جو اپنی بہترین مسموعات لکھتا ہے، اپنی بہترین مکتوبات حفظ کرتا ہے اور اپنی بہترین محفوظات روایت کرتا ہے۔"

حضرت عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سوال پر کہ حقیقت میں عالم کون ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد بیان فرمایا: کہ ایمان کی سب سے مضبوط گرہ،

اللہ کے نام پر دوستی، اللہ کے نام پر محبت اور اللہ ہی کے نام پر نفرت ہے۔ سب سے افضل وہ ہے جس کا عمل سب سے افضل ہے، بشرطیکہ اپنے دین میں تفقہ (سمجھ) رکھتا ہو۔ سب سے بڑا عالم وہ ہے جو لوگوں کے اختلاف کے وقت بھی حق کو پہچانتا ہے، اگرچہ عمل میں کوتاہ ہو۔" (مفہوم)

دیکھا جائے تو ایسی خوبیوں کے حامل علما تاریخ اسلام کے ہر دور میں ہوئے جو بھٹکے ہوؤں کو حق و سلامتی کی راہ دکھاتے اور بدمذہب اور دین سے برگشتہ لوگوں کو دین اسلام کی سچائی اور عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی لذت سے آشنا کرتے ہیں۔ یہی علما علمائے حق کہلانے کے مستحق ہیں اور انہی کا علم اقبال کی زبان میں "تجلیاتِ کلیم و مشاہداتِ حکیم" کا عکاس ہے۔

برصغیر پاک وہند و بنگلہ دیش کی تاریخ پر جب ہم نظر ڈالتے ہیں تو دورِ آخر میں امام احمد رضا محدثِ بریلوی اور ان کے حلقہ بگوش علما ہی اس کسوٹی پر پورے اترتے ہیں۔ ان حلقہ بگوش علما میں حضرت مولانا نعیم الدین مرادآبادی نوراللہ مرقدہ (۱۳۰۰ھ / ۱۸۸۳ء۔۱۳۶۷ھ / ۱۹۴۸ء) ایک ممتاز مقام کی حامل شخصیت ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ بارگاہِ رضویت سے "صدر الافاضل" اور "بدرالماثل" کے خطاب سے نوازے گئے اور ساتھ ہی سلسلۃ العالیۃ القادریہ البرکاتیہ الرضویہ کے علاوہ دیگر سلاسل کی سند و اجازت و خلافت کے خلعتوں سے بھی سرفراز کیے گئے۔ بارگاہِ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت میں صدر الافاضل کے مقامِ تقرب اور امامِ اہلسنّت کا ان کی علمی صلاحیت پر اعتماد کا اندازہ تین باتوں سے لگایا جا سکتا ہے۔

۱۔ جب خوارجِ زمانہ یا کفار و مشرکین سے مناظرہ کا معاملہ ہوتا تو اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کی ترجیحی نظرِ انتخاب اوّل صدرالافاضل پر ہوتی۔

۲۔ اہلِ سنت والجماعت کے اندرونی مناقشوں یا بین العلما اختلافِ فکر ورائے کی صورت میں بطور پیامبر صلح و یکجہتی آپ ہی کی شخصیت منتخب ہوتی تھی۔ چوں کہ معاملہ

فہمی، تدبر، حلم، رواداری اور فریقین سے ان کے مقام و مرتبہ کے اعتبار سے دلائل و براہین کی زبان میں گفتگو آپ کی شخصیت کا خاصّہ تھا۔

۳۔ بلاشبہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کو قرآن حکیم کے اردو ترجمے پر راغب کرانا اور پھر ان کی زندگی کی عدیم الفرصت شب و روز سے فرصت کے لمحات مستعار لے کر قرآنِ کریم کا معرکۃ الآرا ترجمہ معنون بہ ''کنزالایمان'' صفحہ قرطاس پر لانا حلقہ بگوشِ اعلیٰ حضرت، ایک اور عظیم ناموراور جید عالم حضرت صدرالشریعہ، بدرالطریقہ علامہ مولانا مفتی امجد علی اعظمی کا ایک عظیم کارنامہ ہے جو بارگاہِ رضویت میں ان کے چہیتے ہونے کا مظہر ہے۔ لیکن اس کنزالایمانی ترجمے کی نظر ثانی، کتابت، تصحیح خود اپنے تفسیری حاشیہ (خزائن العرفان) کے ساتھ طباعت و اشاعت بھی ایک بہت بڑی ذمہ داری کا کام تھا جو اعلیٰ حضرت کا صدرالافاضل کی علمِ تفسیر پر کامل دسترس اور امورِ طباعت و اشاعت میں ان کی صلاحیتوں پر اعتماد کا غماز ہے۔

سبحان اللہ! کنزالایمان اور خزائن العرفان کی ایک ساتھ اشاعت اعلیٰ حضرت اور صدرالافاضل کی آپس کی اخلاص فی اللہ کی محبت و مؤدت کا ایک ایسا علم ہے جو ان شاء اللہ صبحِ قیامت تک لہراتا رہے گا بلکہ بروزِ حشر دونوں عاشقانِ رسول اسی علم کے سائے تلے بارگاہِ رسالت پناہ علیہ التحیۃ والثناء میں خدمتِ اقدس کے قدسیوں کے اشارے پر ''مصطفی جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام'' پڑھتے ہوئے اپنے عقیدت مندوں کے ہجوم کے ساتھ باادب حاضر ہوں گے۔

یہ امر غور طلب ہے کہ کنزالایمان پر حاشیہ یا تفسیر لکھنے کی اس وقت بھی بڑی فاضل، اہل اور قابلِ احترام شخصیات موجود تھیں اور اس کی متمنی بھی تھیں، جن کی تفصیل میں جانے کا وقت نہیں لیکن ''قرعۂ فال بنام مَنِ دیوانہ زدند'' کے مطابق اعلیٰ حضرت نے اس کی اجازت بخوشی صدرالافاضل کو بخشی۔ اس کی اشاعت کے بعد متعدد ذوی الاحترام علمانے کنزالایمان پر حاشیہ اور تفسیر لکھی لیکن ''کنزالایمان'' کو ''خزائن

العرفان'' کے ساتھ جو مقبولیت حاصل ہوئی، وہ اظہر من الشمس ہے۔

این سعادت بزورِ بازو نیست

غرضیکہ خزائن العرفان اور کنزالایمان اب لازم وملزوم ہو چکے ہیں۔ چوں کہ خزائن العرفان اسی زبان وبیان اور اسلوب میں لکھی گئی جو کنزالایمان کا ہے۔ اور پھر یہ کہ یہ کنز الایمان کی پوشیدہ خوبیوں کو اجاگر کرتی ہے جن پر عوام تو عوام، علما کی بھی نظر نہیں جاتی۔

خزائن العرفان کی خوبیوں پر بہت کچھ لکھا جاسکتا ہے۔ دفتر کے دفتر بھرے جاسکتے ہیں۔ صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کے علمی کارناموں میں یہ ایک بلند پایہ کام اور قرآن پاک کے اردو تفسیری ذخیرے میں ایک بہترین اضافہ ہے۔ اس میں ایجاز بھی ہے اور اعجاز بھی۔ خزائن العرفان علمِ تفسیر، اصولِ تفسیر، علمِ حدیث، اصولِ حدیث اور اردو، عربی فارسی، تینوں زبانوں پر ان کی کمال قدرت کا شاہکار ہے۔

کنزالایمان اور خزائن العرفان کے بارے میں ناقدین اور قادحین نے بہت کچھ لکھا اور کہا ہے لیکن اس کے پس پردہ جو حقیقت ہے وہ ہی ان دونوں علمی کاوشوں کی فضیلت اور ہم عصر مترجمین ومفسرین کی ''شاہکار'' نگارشات پر ایک گونہ فوقیت کا مظہر ہے۔ چنانچہ اس دور کے ایک محقق عالم اور ہمدرد یونیورسٹی کراچی کے ادارۂ تحقیقاتِ اسلامی کے ریسرچ ڈائریکٹر علامہ مولانا فضل قدیر ندوی (م ۲۰۰۷ء) اپنے ایک مقالے میں رقم طراز ہیں:

''ترجمے اور طرزِ ادا میں اگر بے احتیاطی کی جائے گی تو دین کے تصورات اس کے احکام اور الوہیت ورسالت سے متعلق معتقدات میں بھی تغیرات پیدا ہو جائیں گے۔

اکثر وبیشتر تراجم سے مجموعی تاثرات یہی پیدا ہوئے، اس لیے کہ ترجمے کے سارے تقاضے ملحوظ نہیں رکھے گئے اور ان تراجم سے غلط استدلال اور مسخ احکام کی راہیں کھل گئیں۔ ناقدانہ جائزے کے بعد یہ محسوس ہوتا ہے کہ سب کچھ اتفاقی طور پر نہیں ہوا بلکہ رسالت والوہیت اور دین وشریعت کے ایک خاص تصور کی اشاعت کے لیے قرآنی

تائید کے حصول کی منظم کوششوں کے تحت ہوا اور مسلمانوں کے اجتماعی دینی اور اعتقادی مزاج میں فساد پیدا کر دیا جس کی اصلاح بہت ضروری ہو گئی تھی۔

اس پس منظر میں حضرت فاضلِ بریلوی قدس سرہٗ کا ترجمہ کنزالایمان اپنی منفرد خوبیوں کے ساتھ جب سامنے آیا تو مدح کے بجائے قدح کا موضوع بن گیا، اس لیے کہ اس ترجمے سے سابقہ مترجمین کی پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں کا ازالہ ہونے لگا۔ اس کی اہمیت اور اس کے محاسن کی طرف سے آنکھیں بند کر لی گئیں پھر بھی کنزالایمان کو ایک انقلابی ترجمے کی حیثیت حاصل ہوئی۔

ناقدین اور قادحین نے کنزالایمان کے بارے میں بہت کچھ لکھا اور بہت کچھ کہا، لیکن ان کے سارے سرمایۂ قدح کو اگر جمع کر کے بے لاگ جائزہ لیا جائے تو صرف ایک اعتراض سامنے آتا ہے اور وہ یہ ہے کہ اس ترجمے میں ان کے مذعومات اور عقائد پر ضرب پڑتی ہے، حالانکہ محلِ اعتراض یہ بات ہونی چاہیے تھی کہ فلاں آیت کا ترجمہ الفاظِ قرآنی کے مقتضیات عربیت کے اسالیب اور احادیث و سنن سے متناقص ہے یا اجماع کے خلاف ہے۔ اگر یہ عیوب اس میں نہیں ہیں تو محض شخصی اور گروہی مزعومات کے خلاف ہونے کی وجہ سے اس کو موردِ طعن نہیں ٹھہرایا جاسکتا۔

اس کنزالایمان پر حضرت صدرالافاضل مفسر قرآن مولانا نعیم الدین مراد آبادی کے تفسیری حواشی خزائن العرفان کے نام سے نظر نواز ہوئے تو نالہ و خروش میں اور شدت آگئی۔ حالانکہ خزائن العرفان میں کوئی بات بے حوالہ نہیں کہی گئی ہے۔ اگر حدیث کا حوالہ ہے تو اس میں یہ التزام رکھا گیا ہے کہ وہ صحاح کی ہو۔ اگر تاریخ و سیرت کا حوالہ ہے تو وہ اساطین کتب سے ماخوذ ہو، اگر فقہی اشارہ ہے تو فقہ حنفی کی مستند کتابوں سے مقتبس ہو، یعنی تحقیقی سائنس کے تمام وسائل اور مسلمہ اصولوں کا پورا پورا اہتمام کیا گیا ہے۔ بے لاگ مطالعے سے ثابت ہو جائے گا کہ یہ سارے اہتمامات کیے گئے ہیں۔

ثبوت کے لیے قرآن کریم بہ سلسلہ میراث کلالہ پیش خدمت ہے:

یستفتونك قل اللہ یفتیکم فی الکللة (النساء:۱۷۶)

ترجمہ: اے محبوب تم سے پوچھتے ہیں، تم فرمادو کہ اللہ تمہیں کلالہ میں فتویٰ دیتا ہے۔ (کنز الایمان)

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ بیمار تھے تو رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مع حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے عیادت کے لیے تشریف لائے۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ بے ہوش تھے، حضرت نے وضو فرما کر آبِ وضو اُن پر ڈالا، انہیں افاقہ ہوا۔ آنکھیں کھول کر دیکھا تو حضور تشریف فرما ہیں، عرض کیا، یارسول اللہ، اپنے مال کا کیا انتظام کروں؟ اس پر یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔ ابو داؤد کی روایت میں یہ بھی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جابر میرے علم میں تمہاری موت اس بیماری میں نہیں ہے۔ سنن ابی داؤد میں ہے: لااراك میتامن وجعك ھذا (ف، ق، ندوی)

آپ نے ملاحظہ فرمایا، مفسر نے اپنی طرف سے کوئی بات لکھی؟ صرف ایک حدیث لکھی اور وہ بھی ابو داؤد کی ہے۔ محدثین میں سے کسی نے یا مفسرین میں سے کسی نے اس کے علاوہ اس کی تغلیط بھی نہیں کی ہے اور میراثِ کلالہ کے سلسلے میں باتفاق محدثین یہی حدیث ہے اور مولانا نعیم الدین صاحب نے حاشیے میں یہ حدیث لکھ دی ہے۔ پس منظر میں خود ابو داؤد نے بھی حدیث پیش کی ہے، اس میں ایسی کوئی بات نہیں ہے کہ ہنگامہ کیا جائے۔ شاید خزائن العرفان کے مصنف مولانا نعیم الدین مراد آبادی کا یہ گناہ ہو کہ انہوں نے ایک ایسی حدیث کیوں نقل کی جس سے یہ بھی صاف اور عیاں طور پر معلوم ہوتا ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا علم انسانی حیات و موت پر محیط ہے۔ اگر ایسا ہے تو یہ حدیث ہے، یہ صفت ہم نے تو حضور کی جانب سے منسوب نہیں کردی۔ راوی حضرت جابر رضی اللہ عنہ خود ہیں اور نقد رجال اور نقد متن کے کسی فاضل نے اس میں کوئی سقم نہیں بتایا ہے۔ پھر فاضلِ بریلوی یا مصنف خزائن العرفان پر اعتراض کیا ہے؟"

(سالنامہ "معارفِ رضا" ۱۹۹۴ء، ص: ۴۰، ۴۱)

خزائن العرفان کی اہمیت کے پیشِ نظر ضرورت اس بات کی ہے کہ فاضل نوجوان مولانا مفتی ذوالفقار نعیمی زید مجدہٗ کی طرح کوئی صاحبِ دل محقق سامنے آئے اور کنزالایمان اور خزائن العرفان پر تخریج و تحشی اور تسہیل کا کام کرے تو بلامبالغہ عرض کرتا ہوں کہ خزائن العرفان کی دس ضخیم جلدیں باآسانی مرتب ہوسکتی ہیں۔۔ شاید اس طرح ہم اپنے محسنِ ملّت علیہ الرحمۃ کے قرض کا کچھ حصہ ادا کرنے میں کامیاب ہوجائیں اور عند اللہ ماجور ہوسکیں! فاضل محشی اور تخریج نگار نے زیرِ تبصرہ کتاب کے ابتدائیہ میں صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کی شخصیت کے ہر پہلو پر روشنی ڈالنے کی کاوش کی ہے لیکن پھر بھی اسے اس نادرِ زمن اور عبقری شخصیت کا خاکہ ہی کہا جاسکتا ہے۔ اس کے باوجود مختصر وقت میں رسالے کے قاری کو مصنف علیہ الرحمۃ کی عظیم شخصیت سے کماحقہ تعارف کے لیے یہ ایک مفید مضمون ہے۔ اس کے مطالعے کے بعد قاری کی نگاہوں کے سامنے ایک قد آور علمی شخصیت کی شبیہ ابھر کر سامنے آجاتی ہے۔ البتہ صدرالافاضل کی مدبرانہ اور قائدانہ صلاحیتوں پر کچھ مزید روشنی ڈالنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ اس لیے کہ تدبیر، تفکر، رہبری و رہنمائی کی صلاحیتیں ان کی پرکشش شخصیت کے روشن پہلو تھے اور اگر برصغیر پاک وہند میں صحیح معنوں میں اسلامی سلطنت قائم ہوتی تو ”صاحبِ امروز“ کی مسند پر تشریف فرما ہونے کے وہ ہی اہل ہوتے۔

مذکورۃ الصدر کتاب کے مرتب و محشی حفظہ اللہ تعالیٰ نے درج ذیل الفاظ میں صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کی ہمہ جہت شخصیت کی بڑی جامع عکاسی کی ہے:

”حضور صدرالافاضل کی شخصیت کے معتبر و مستند ہونے اور ماہر علومِ شریعت ہونے میں کس کو شبہ ہے؟ سوائے جاہل، متعصب، حاسد کے، آپ کی شخصیت کسی سے پوشیدہ نہیں ہے۔ جو سیاست سے تعلق رکھتے ہیں وہ بھی آپ کی شخصیت سے واقف ہیں، جو مناظر ہیں ان سے بھی آپ کی ذات مضمر نہیں، جو مسافرِ راہِ طریقت ہیں وہ بھی آپ کو جانتے ہیں اور جو علومِ شرعیہ نبویہ کے ذمہ دار ہیں وہ بھی۔“

ایسی جامع العلوم شخصیت کے نوکِ قلم کی جو کتاب بھی مرہونِ منت ہو گی وہ یقیناً اہلِ علم و فہم کی آنکھوں کا تارا ہو گی۔ لہٰذا **"فیضانِ رحمت"** بھی اسم بامسمّی کتاب ہے۔ حضرت العلام علیہ الرحمۃ کے علم و قلم کی جولانیاں ہر ہر جملہ سے آشکارا ہیں۔ پڑھنے والے کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کے لکھتے وقت نبیِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس عاشق کے قلب پر رحمتوں کا نزول ہو رہا تھا۔

قلتِ وقت اور قرطاس کی کمی کے باعث اس کی چند خوبیوں کی طرف صرف اشارہ ہی کیا جاسکتا ہے۔

(۱) یہ کتاب آج سے تقریباً ۱۱۰ سال قبل (۱۳۲۰ھ / ۱۹۰۲ء) میں لکھی گئی لیکن اس کا موضوع آج بھی عوام و خواص اور موافق و مخالف سب کے لیے اتنا ہی کشش رکھتا ہے بلکہ رفتارِ زمانہ کے ساتھ اس کی اہمیت میں اور بھی اضافہ ہونے کا امکان ہے۔ کیوں کہ اس کا مآلِ کار انبیا، صدیقین، شہدا، صالحین اور عامۃ المسلمین کی ارواح سے ''ھل جزاء الاحسان الا الاحسان'' کی بنیاد پر تعلق استوار کرنا اور حصول فیض و برکت سے جو ہر انسان کی بشرطیکہ وہ مومن ہے، دلی تمنا ہے۔

(۲) کتابِ مذکور کی تقریب تحریر میں بھی یہی جذبہ کارفرما ہے کیوں کہ یہ تصنیف صدرالافاضل نے ایک ولیِ کامل، کاشفِ اسرارِ حقیقت، غواصِ بحرِ طریقت، ماہر علومِ شریعت، اپنے شیخِ طریقت، استاذ صاحبِ فضلیت، حضرت علامہ مفتی مولانا محمد گل محدث کابلی علیہ الرحمۃ (۱۲۵۸ھ / ۱۸۴۲ء۔ ۱۳۳۰ھ / ۱۹۱۲ء) کی محبت اور ان کی کتاب **"دعاے برکت برطعامِ ضیافت، دعاے اموات بوقت جمعرات"** کی تائید و مدح اور اس کے ناقد اور عقائدِ اہلِ سنت کے مخالف منشی شمس الدین مرادآبادی خارجی کی افترا و اختراع "اتباع السنۃ خیر للامۃ" کے ردّ میں لکھی ہے۔

(۳) صدرالافاضل علیہ الرحمۃ نے جس سنجیدہ، عالمانہ اور محققانہ انداز میں جانب مخالف کی کتاب کے مندرجات اور مضامین کا تجزیہ اور حضرت مولانا محمد گل صاحب

علیہ الرحمۃ کی مذکورہ بالا تصنیف سے دلائل وبراہین کی کسوٹی پر اس کا تقابلی جائزہ پیش کیا ہے وہ ان کے بلند علمی معیار اور تحقیقی مزاج کا غماز ہے۔ ان کے اس بلند پایہ اندازِ نقد و نظر نے اپنے پیر و مرشد کے مخالف منشی خارجی کی کتاب کو بے ربط و ضبط اور مضحکہ خیز مضامین کا پلندہ ثابت کر دیا۔ البتہ جانبِ مخالف کے جہلا کے لیے یہ ایک تحفہ ہو سکتا ہے۔

(۴) زیرِ بحث کتاب کے مطالعہ سے قاری کو حضرت مصنف کی تحریر و تصنیف کی گونا گوں خوبیوں سے بھی آگاہی ہوتی ہے۔ مثلاً یہ کہ

☆ آپ کسی بھی کتاب کے مطالعہ بالتفہیم کے قائل تھے۔ اس کو جدید مغربی محقق Reading with understanding سے تعبیر کرتے ہیں۔

☆ مطالعے کے اس طرزِ عمل سے قاری کے ذہن میں زیرِ مطالعہ کتاب کے مندرجات، اس کا سیاق و سباق، اس کے مضامین و دلائل اس طرح پیوست اور مستحضر ہو جاتے ہیں کہ اس پر نقد و نظر کرنا اس کے لیے بہت آسان ہو جاتا ہے۔

☆ زیرِ نظر کتاب میں اوّل جملہ سے لے کر آخرِ کلام تک ایک بلند پایہ علمی نظم و ضبط اور منصوبہ بندی کی آئینہ بندیاں مشاہدہ میں آتی ہیں۔ ان کی تحریر کی یہ خوبیاں مصنف ممدوح کو اپنے دور کے بلند قامت مصنفین کی اگلی صف میں لا کھڑا کرتی ہیں۔

☆ مصنف محترم کا ہر دعویٰ دلیل و برہان سے مزین ہوتا ہے۔

☆ قرآن کریم، کتبِ احادیثِ مبارکہ، کتبِ سِیَر اور اقوالِ ائمہ سے دلائل کی بھرمار دیکھ کر ان علوم پر ان کی ماہرانہ نظر اور دسترس کا اندازہ ہوتا ہے۔ ان کے مقابلے میں مدعیِ مخالف طفلِ مکتب، نہیں، بلکہ ایک مسخرہ نظر آتا ہے۔

یہ اور اس قسم کے بے شمار دیگر فنّی محاسن صدر الافاضل علیہ الرحمۃ کی تحریر کا طرۂ امتیاز ہیں جن کی تفصیل بیان کرنے کی یہاں گنجائش نہیں۔

زیرِ نظر کتاب پر تخریج و تحشیہ کے کام نے اس کے حسن میں چار چاند لگا دیے ہیں اور جدید تعلیم یافتہ طبقے اور علماے محققین کی نظر میں اس کی اہمیت اور اس کے مطالعے کی

ضرورت کو اور بڑھا دیا ہے۔

حواشی و تخریجات کو دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ محشی محترم مولانا مفتی ذوالفقار نعیمی صاحب نے اس پر بہت محنت کی ہے۔ حواشی و تخریج کے ہر جملے سے حضرت محشی کی وسعتِ مطالعہ اور اسلافِ کرام کی تصانیف کی نشر و اشاعت کے لیے اخلاص فی اللہ پر مبنی ان کا شغف جھلکتا ہے۔ دارالعلوم نعیمیہ، مرادآباد خوش نصیب ہے کہ اس کے ابنائی صفوں میں قحط الرجال کے اس دور میں حضرت مولانا مفتی ذوالفقار نعیمی حفظہ اللہ الباری جیسے فاضل نوجوان محقق و مصنف موجود ہیں۔ راقم، حضرت مولانا مفتی ذوالفقار نعیمی صاحب زید مجدہ، ان کے شرکاے کار، جامعہ نعیمیہ مرادآباد کے مہتمم حضرت مولانا محمد یامین نعیمی مدظلہ کو اس اہم علمی کاوش اور صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کی اس نایاب تصنیف کی بازیافت اور جدید حسن و آرائش کے ساتھ اس کی طباعت و اشاعت پر دلی مبارکباد پیش کرتا ہے۔ کتاب کے ناشر "ادارۂ ترویج و اشاعت مسجد نور الاسلام، بولٹن، یوکے" بھی قابلِ صد مبارکباد ہیں کہ انہوں نے وقت کے تقاضوں کا صحیح ادراک کرتے ہوئے مذکورہ کتاب بروقت منصہ شہود پر لانے میں تعاون کیا۔ فقیر دعاگو ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت مصنف العلام صدرالافاضل مولانا نعیم الدین مرادآبادی نوّر اللہ مرقدہٗ کی تصنیفِ لطیف کو قبولِ عام عطا فرمائے اور صبحِ قیامت تک ان کی مرقدِ مبارک پر رحمت و رضوان کی بارش فرمائے۔ آمین بجاہِ سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

حافظاؔ محض حقیقت گوئی سرّ عشق را
غیر ازیں گوئی خیالات بہ تخمیں بستہ اند

صاحبزادہ سیّد وجاہت رسول قادری

# ابتدائیہ

زیر نظر کتاب **"فیضانِ رحمت بعد از دعاے برکت"** حضور صدر الافاضل قدس سرہ کی گراں مایہ تصانیف میں سے ایک ہے، جو تفسیری کواکب ودرر، درربے بہاے حدیث، فقہی جواہر پارے اور دیگر علوم کی علمی وفنی تحقیقی وتنقیدی موشگافیوں سے مزین ہے۔ آپ نے اس کتاب میں دلائل وبراہین کا انبار لگا دیا ہے کوئی بھی بات مجرد عن الدلیل نہیں ہے۔ دراصل یہ کتاب ایک وہابی مولوی کی کتاب کا جواب لاجواب ہے، اس کتاب کا پس منظر قدرے تفصیل طلب ہے لیکن یہاں اس کا بیان کرنا فائدہ سے خالی نہیں ہو گا۔

صدر الافاضل کے پیر ومرشد کاشف اسرار حقیقت، غواص بحر طریقت، ماہر علم شریعت، حضور شیخ الکل حضرت علامہ مفتی ومحدث مولانا محمد گل خاں کابلی جلال آبادی ثم مرادآبادی، قدس سرہ کو اللہ تعالیٰ نے علوم ظاہری وباطنی دونوں سے سرفراز فرمایا تھا، آپ اگر ایک طرف روحانی فیضان سے مخلوق کو فیض یاب فرما رہے تھے، تو دوسری طرف علمی فیضان سے تشنگان علوم نبویہ کی سیرابی فرما رہے تھے۔ جہاں اللہ تعالیٰ نے آپ کی زبان فیض ترجمان کو فصاحت، بلاغت اور صداقت کا منبع، پر کشش، شیریں اور بااثر بنایا تھا، وہیں آپ کے قلم کو جولانی بھی عطا فرمائی تھی۔ آپ کا قلم علمی لؤلؤ ومرجان کا مخزن تھا۔ اور یہ مبالغہ آرائی نہیں ہے، بلکہ حقیقت ہے، جو آپ کی تصانیف کے مطالعہ کرنے والے ہر شخص پر منکشف ہے۔ آپ کی تصانیف کے اسما درج ذیل ہیں:-

(۱) دعاے برکت بر طعام ضیافت، دعاے اموات بوقت جمعرات
(۲) اثبات المعقول بالمنقول علی رغم الف کل ظلوم وجہول
(۳) لولوٴ المنثور فی مدح والی رام فور
(۴) ذخیرۃ العقبیٰ فی استحباب میلاد مصطفی
(۵) براہین بینہ بر اثبات نذور معینہ

مذکورۃ الصدر کتاب 'دعاے برکت بر طعام ضیافت، دعاے اموات بوقت جمعرات' فاتحہ مروجہ سے متعلق امور کی تفصیلی بحث پر مشتمل ہے۔ ہم فی الوقت اپنے مقصد کے پیش نظر صرف اسی کتاب کے تعلق سے بحث کریں گے۔

اس کتاب کی پہلی اشاعت ۱۳۱۵ ھ مطابق۱۸۹۸ ء میں مطبع گلزارابراہیم مرادآباد سے ہوئی،اس کتاب نے بعد اشاعت کافی شہرت حاصل کی اور بے حد مقبول ہوئی۔اسی مقبولیت کے پیش نظر ۱۳۱۵ھ مطابق ۱۸۹۸ءاور ۱۳۲۰ھ مطابق ۱۹۰۲ءکے درمیان (صحیح تاریخ کا علم نہ ہو سکا)

دوسرا ایڈیشن مطبع شمس المطابع مرادآباد سے شائع ہوا، تیسرا ایڈیشن ۱۳۳۹ھ مطابق ۱۹۲۰ء کو حضرت اختصاص الدین صاحب خلف صدرالافاضل علیہ الرحمۃ کے توسط سے مطبع اہلسنت برقی پریس مرادآباد سے شائع ہوا، چوتھے اورآخری ایڈیشن کی اشاعت ۱۴۲۳ھ مطابق ۲۰۰۲ءکوادارہ ضیاء السنۃ جامع مسجد شاہ سلطان کالونی ریلوے روڈ ملتان سے ہوئی۔

اس کتاب کا جب پہلا ایڈیشن شائع ہوا اوراس کو عوامی مقبولیت حاصل ہوئی تو صف اعدا میں کھلبلی مچ گئی۔ مخالفین سے کوئی جواب نہ بن پڑا۔ اسی درمیان کہ اعدا پس وپیش کی منزل میں تھے دعاے برکت کا دوسرا ایڈیشن بھی شائع ہو گیا۔

اس کے بعد مخالفین کی جانب سے ایک کتاب ان کی خام خیالی کے مطابق کتاب لاجواب کا جواب **"اتباع السنۃ خیر للامۃ افاضۃ الخیرات فی کل احیان واوقات"** مصنفہ منشی شمس الدین محلہ کسرول مرادآباد، مطبع شمس المطابع مرادآباد، منظرعام پر آئی ۔کتاب کیا تھی بقول حضور صدرالافاضل محض افترا واختراع نامہ ۔ پوری کتاب میں علمی وادبی فقدان کے ساتھ تعلیاں،بدتمیزیاں، کذب وبہتان تراشیاں بھری ہوئی تھیں۔

لیکن جھوٹے کو حد تک پہنچانا بھی ضروری تھا اس لیے حضور صدرالافاضل قدس سرہ نے اپنے رہوار قلم کو مہمیز لگاتے ہوئے جواباً زیر نظر کتاب **'فیضان رحمت بعد از دعاے**

**برکت**"تحریر فرمائی۔ جو پہلی بار ۱۳۲۰ھ مطابق ۱۹۰۲ء میں مطبع محمود المطابع مراد آباد سے شائع ہوئی۔

اور بفضلہ تعالیٰ آج تک اس کا کوئی جواب معاندین کی جانب سے نہیں دیا گیا ہے۔ اور دیا بھی کیا جائے گا کہ یہ کتاب دلائل وبراہین سے بھرپور، قرآن واحادیث کے تناظر، اور اقوال صحابہ وتابعین وفقہا وغیرہم کی روشنی میں لکھی گئی ہے۔ علاوہ ازیں نقوش قلم صاحب قلم کی ایجاد ہوتے ہیں اگر صاحب قلم ذی علم، معتبر اور مستند ہوتا ہے تو نقوش قلم بھی علمی شہ پاروں سے موسوم لائق اعتبار واستناد ہوتے ہیں اور حرف اخیر کی حیثیت رکھتے ہیں۔ حضور صدرالافاضل کی شخصیت کے معتبر ومستند ہونے اور ماہر علوم شریعت ہونے میں کس کو شبہہ ہے؟ سوائے جاہل، متعصب، حاسد، کے! آپ کی شخصیت کسی سے پوشیدہ نہیں ہے۔ جو سیاست سے تعلق رکھتے ہیں وہ بھی آپ کی شخصیت سے واقف ہیں، جو مناظر ہیں ان سے بھی آپ کی ذات مضمر نہیں، جو مسافرِ راہِ طریقت ہیں وہ بھی آپ کو جانتے ہیں اور جو علومِ شرعیہ نبویہ کے ذمہ دار ہیں وہ بھی۔"

قارئین کرام! احقر کو مناسب لگتا ہے کہ کتاب پڑھنے سے قبل صاحب کتاب کی حیات طیبہ کا اجمالی خاکہ پیش کر دیا جائے تاکہ صاحب کتاب کی عظمت ورفعت، علمی برتری، مذہبی، ملی، سیاسی اور سماجی خدمات پڑھ لینے سے کتاب کی اہمیت، افادیت اور معنویت کا بخوبی اندازہ ہو جائے۔ اور کتاب پڑھنے میں شک وتردد اور بے یقینی وبے اعتباری کو دخل نہ رہے۔

ہم یہاں اجمالاً صدرالافاضل کی ولادت سے وصال تک کے اجمالی حالات اور ان کی مذہبی وملی، سیاسی وسماجی خدمات قلمبند کر رہے ہیں۔ قارئین ملاحظہ فرمائیں۔

# تذکار صدر الافاضل

## ولادت باسعادت

۲۱، صفر المظفر ۱۳۰۰ھ مطابق یکم جنوری ۱۸۸۳ء متبرک دن دوشنبہ کو آپ اس خاکدان گیتی پر قدم رنجہ ہوئے۔

## خاندان

آپ کا خاندان دینی و دنیاوی دونوں اعتبار سے عزوشرف کا حامل تھا دیانت، شرافت، سخاوت، اور خدمت خلق آپ کے خاندان کا طرہ امتیاز تھا۔ آپ کے اجداد ایران کے مشہور شہر مشہد کے رہنے والے تھے۔ حضرت اورنگ زیب عالمگیر علیہ الرحمۃ کے عہد حکومت میں اپنے ملک ایران کو خیر آباد کہہ کر ہندوستان تشریف لے آئے۔ حضرت بادشاہ اورنگ زیب نے ان کی خاطر خواہ عزت افزائی کی، خلعت و جاگیر سے نوازا اور بڑے بڑے عہدوں پر فائز کیا۔ یہ بات آپ کے خاندان کے معزز ہونے پر شاہد عدل ہے۔

## تعلیمی پس منظر

جب آپ سن تمیز کو پہنچے تو آپ کے والد محترم حضرت علامہ مولانا سید محمد معین الدین نزہت مرادآبادی علیہ الرحمۃ نے حافظ و قاری انعام اللہ صاحب کے پاس حفظ قرآن کے لیے بٹھادیا۔ آپ نے آٹھ سال کی عمر میں حفظ قرآن کی تکمیل فرمائی۔ عربی و فارسی کی ابتدائی کتابیں خود آپ کے والد محترم نے پڑھائیں۔ اور متوسطات سے لے کر ملاحسن تک کی کتابیں حضرت شاہ فضل احمد علیہ الرحمۃ سے پڑھیں۔ بعدہ آپ کے والد محترم نے حضور علامہ محمد گل خاں علیہ الرحمۃ کی بارگاہ میں آپ کو چھوڑ دیا۔ آپ نے وہاں رہ کر علوم ظاہری کے ساتھ علوم باطنی کا حصول بھی کیا۔ ۱۳۲۰ھ مطابق ۱۹۰۲ء کو

بیس سال کی عمر میں آپ کی تعلیم مکمل ہوگئی تو آپ کو دستار فضیلت اور سند فراغت سے نوازا گیا۔ آپ کے والد محترم نے دستار فضیلت پر درج ذیل تاریخی قطعہ کہا:

ہے میرے پسر کو طلباء پر وہ فضیلت سیاروں میں رکھتا ہے جو مریخ فضیلت
نزہتؔ یہ نعیم الدین کو کہہ کے سنادے دستار فضیلت کی ہے تاریخ فضیلت
۱۳۲۰ھ

## رشتہ ازدواج

دستار فضیلت کے دوسال کے بعد ۱۳۲۲ھ میں آپ کے والدین نے آپ کو رشتہ ازدواج میں منسلک فرمادیا۔ رئیس اعظم مرادآباد کی صاحبزادی آپ کے حبالہ عقد میں آئیں۔ جو نیک صورت ہونے کے ساتھ نیک سیرت بھی تھیں، اور دینی ماحول میں آپ کی معین و مددگار بھی ثابت ہوئیں ۔ اللہ نے آپ کو چار صاحبزادے اور چار صاحبزادیاں عطا فرمائیں۔

## بیعت وخلافت

یوں تو آپ نے حضو اعلیٰ حضرت، شاہ جی محمد شیر میاں اور سید شاہ علی حسین اشرفی علیہم الرحمۃ والرضوان کی بارگاہ سے بھی خوب خوب فیوض وبرکات حاصل کیے لیکن بیعت آپ نے حضور محمد گل علیہ الرحمۃ کے دست حق پرست پر کی۔ اور انہوں نے آپ کو اجازت وخلافت سے بھی نوازا۔ علاوہ ازیں حضور اعلیٰ حضرت اور سید شاہ علی حسین اشرفی میاں قدس سرھما سے بھی آپ کو اجازت وخلافت حاصل ہے۔

## احقاق حق وابطال باطل

آپ کی مکمل حیات احقاق حق وابطال باطل میں صرف ہوئی۔ خدمت دین کے معاملہ میں آپ نے کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں فرمایا۔ علمی وتبلیغی سرگرمیوں میں آپ ہمہ تن مصروف رہے۔ اسلام دشمن طاقتوں کی ریشہ دوانیوں کے سدباب اور دین حنیف

کے عروج وارتقا کے لیے آپ نے تن من دھن کی بازی لگادی۔ جان کی پرواہ کیے بغیر آپ نے الحق یعلوا ولایعلیٰ کے پیش نظر حق کی آوازبلند فرمائی ،اور بحمد اللہ کامیابیاں آپ کے قدم کی زینت بنتی چلی گئیں۔ دین کے معاملہ میں آپ کی بلند خیالی اور بلند پروازی سے باطل کے شیش محل میں دراریں پڑ گئیں ،باطل کے ماتھے پہ پسینہ آگیااوراہل باطل نے آپ کی اس پرواز کوروکنے کے لیے کفر، تعصب، عناد، حسد کی قینچیوں کااستعمال کیالیکن آپ کے بلند حوصلوں کو بے شمار سلام جن کی وجہ سے باطل کی قینچیاں آپ کی بلند پروازی پراثراندازنہ ہوسکیں اورآپ عروج وارتقا کی سیڑھیوں پر یہ کہتے ہوئے چڑھتے گئے:

کبھی مہک کی طرح ہم گلوں سے اڑتے ہیں
کبھی دھویں کی طرح پربتوں سے اڑتے ہیں
یہ قینچیاں ہمیں اڑنے سے خاک روکیں گی
کہ ہم پروں سے نہیں حوصلوں سے اڑتے ہیں

شدھی تحریک اور تحریک ترک موالات میں جواہم کردارآپ نے اداکیادانشوران قوم وملت ہرگزاسے فراموش نہیں کرسکتے۔ہندومسلم اتحادکانعرہ لگانے والوں میں اپنوں نے جوکرداراداکیااوراس کے مقابلہ میں آپ کوجن پریشانیوں سے دوچارہوناپڑاان میں سے ایک پریشانی، گندم نماجوفروش مسلمانوں کاآپ پرجانی حملہ کرکے آپ کے وجودسے ملت کومحروم کرنا بھی ہے،واقعہ کچھ اس طرح پیش آیاکہ جب کانگریسی ملاؤں جیسے علماے دیوبندوغیرہ کے خلاف آپ نے آوازِحق بلندکی اور مسلمانوں کواحکام شرعیہ سے واقف کرانے کابیڑااٹھایااور جابجاآپ نے تقریری پروگرام میں جاناشروع کیاتوباطل پرست ملاؤں کو یہ بات بڑی ناگوار گزری انہوں نے آپ کے خلاف ایک محاذ قائم کیااورآپ کوراستے سے ہٹانے کے لیے کوششیں شروع کردیں اورایک دن وہ اس حدتک کامیاب بھی ہوئے کہ ایک جلسہ میں آپ تقریر فرمارہے تھے کہ اچانک ان کی جماعت کاایک شرپسندمولوی آپ کی تقریر کے دوران جلسہ گاہ سے اٹھ کراسٹیج پرننگی تلوارلے

کر چڑھ گیا اور آپ پر حملہ کر دیا لیکن جسے اللہ رکھے اسے کون چکھے! لوگوں نے اس مولوی کو پکڑ لیا اور آپ محفوظ رہے۔ آپ کے والد محترم علیہ الرحمۃ نے اس واقعہ سے متاثر ہو کر درج ذیل قطعہ تحریر فرمایا:

یا الٰہی بے خطا بے جرم ہے میرا پسر
دشمنی رکھتے ہیں اس سے شہر والے فتنہ گر
تو برائے احمد مختار و بو بکر و عمر
دشمناں را دوست گرداں دوستاں را دوست تر

اسی حق گوئی وبیباکی کا ثمرہ ونتیجہ تھا کہ آپ اپنے مشن میں کامیاب ہوتے چلے گئے اور ہندو مسلم اتحاد کا نعرہ لگانے والوں میں جو لوگ پیش پیش تھے جیسے مولانا شوکت علی اور مولانا محمد علی جوہر وغیرہما آپ کی حق گوئی کے آگے سر تسلیم خم کرنے پر مجبور ہو گئے۔

## صلح جوئی

صلح جوئی آپ کا وطیرہ خاص تھا۔ دو مسلمانوں کے درمیان آپسی انتشار کو دور کرنا آپ کی عادت میں شامل تھا۔ اور بلا مبالغہ ہمیں دور تک ایسی شخصیت نظر نہیں آتی جو اس وصف میں آپ کے شریک ہو۔ حضرت مولانا شاہ عبد الحامد قادری بدایونی علیہ الرحمہ صدر جمعیۃ العلما پاکستان کی درج ذیل تحریر اس بات کی صاف غمازی کر رہی ہے آپ فرماتے ہیں:

''حضرت استاذ العلما مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی کی ایک ایسی شخصیت تھی جو ہندوستان کے طبقہ اہلسنت اور اس کے علما و مشائخ کے تنظیم واتحاد کی علم بردار تھی۔ ان (صدر الافاضل) کا عرصہ سے خیال تھا کہ جس طرح ہوسکے حضرات علمائے اہلسنت اپنے بکھرے ہوئے شیرازے کو مجتمع کریں ان کا ایک متحدہ ومتفقہ پلیٹ فارم ہو......الخ''

نیز درج ذیل واقعہ بھی اس بات کی عکاسی کر رہا ہے ملاحظہ کریں:

حضرت مولانا عبد الباری فرنگی محلی لکھنوی علیہ رحمۃ الغنی سے چند کلمات خلاف

شرع نکل گئے یہاں تک کہ آپ کہہ گئے:

"عمرے بآیات واحادیث گزشت رفتی وثار بت پرستے کردی"

اعلی حضرت علیہ الرحمۃ نے نہایت ہی عالمانہ طرز پر افہام و تفہیم کے لیے خط وکتابت کا سلسلہ شروع فرمایا، لیکن حضرت مولانا عبد الباری رحمۃ اللہ علیہ نے ان مکاتیب سے صرف نظر کر لیا۔ بالآخر اعلیٰ حضرت نے مولانا کے رد میں دو جلدوں پر مشتمل ایک کتاب **"الطاری الداری لہفوات عبد الباری"** تحریر فرمائی۔ جب یہ کتاب مولانا عبد الباری علیہ الرحمہ کے پاس پہنچی، اورانہوں نے اس کا بالاستیعاب مطالعہ فرمایاتو انہیں اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ اسی دوران اعلیٰ حضرت نے اتمام حجت کے طور پر صدرالافاضل ،حجۃ الاسلام اور صدرالشریعہ کو مولانا عبد الباری کے پاس لکھنؤ بھیجا۔ اُدھر مولانا عبد الباری کو ان تینوں حضرات کی آمد کی اطلاع مل گئی اور وہ اپنے مریدین ومعتقدین کے ساتھ اسٹیشن پر ان حضرات کے استقبال کے لیے پہنچ گئے۔ صدرالافاضل وغیرہ ٹرین سے باہر آئے تو مولانا عبد الباری نے سب سے پہلے حضور حجۃ الاسلام سے مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھائے لیکن حضور حجۃ الاسلام نے مولانا پر شرعی مواخذہ کی وجہ سے ہاتھ ملانے سے انکار کر دیا۔ یہ بات مولاناعبدالباری اوراوران کے محبین کوناگوارگزری اوروہ واپس جانے لگے صدرالافاضل نے حالات بگڑتے دیکھ حکمت عملی سے کام لیتے ہوئے مولانا عبد الباری سے اس طرح گفتگو فرمائی کہ مولانا عبد الباری بات کرنے کو تیار ہو گئے۔ کچھ دیر افہام و تفہیم کا سلسلہ جاری رہا آخر کار مولانا عبد الباری علیہ رحمۃ الباری اپنی غلطی کا اعتراف کرتے ہوئے توبہ نامہ تحریر فرمانے لگے، آپ کے کچھ معتقدین نے آپ کو اس کار خیر سے روکنے کی کوشش بھی کی مگر آپ نے ان کی ایک نہ سنی اور توبہ نامہ تحریر فرماکر حضور صدرالافاضل کے سپرد کر دیا۔ صدرالافاضل نے فرمایاحضرت یہ توبہ نامہ صرف ہم لوگوں تک ہی محدود رہے گا اسے پریس میں نہیں دیا جائے گا تو مولانا عبد الباری نے اللہ حشر تک آپ کے مرقد پر گوہر افشانی فرمائے برجستہ فرمایا: حضرت میں جب خدا کی بارگاہ

میں تائب ہو رہا ہوں تو مجھے دوسروں کی کوئی پرواہ نہیں ہے۔ یہ تینوں حضرات وہاں سے رخصت ہو کر حضور اعلیٰ حضرت کی بارگاہ میں پہنچے سارے حالات بیان کیے اور وہ توبہ نامہ حضور اعلی حضرت کی بارگاہ میں پیش کر دیا۔ توبہ نامہ ملاحظہ فرمانے کے بعد آپ نے حکم دیا کہ **"کتاب الطاری الداری لھفوات عبد الباری"** کو نذر آتش کر دیا جائے آپ کے حکم کی تعمیل کی گئی۔ اس طرح دو اہل علم حضرات کے درمیان مصالحت ہو گئی۔ بالیقین یہ حضور صدر الافاضل کی جد وجہد، حکمت عملی، خوش اسلوبی اور جذبہ اتحاد و یگانگت کا ہی ثمرہ و نتیجہ تھا ورنہ یہ انتشار آگے چل کر مسلمانوں کے لیے کسی زہر ہلاہل سے کم نہیں ہوتا۔

## خطابت پر فصاحت

درود ان پر جو پڑھ کر بولتے ہیں
وہ ہر پہلو سے بہتر بولتے ہیں

آپ میدان خطابت کے بہترین شہسوار تھے۔ آپ کی تقریر قرآن واحادیث اقوال فقہا و فرامین اولیا کی آئینہ دار، فصاحت وبلاغت، متانت و سنجیدگی سے لبریز اخلاص اور علم وحکمت کا سرچشمہ ہوا کرتی تھی۔ آپ مافی الضمیر کو عوام وخواص کے قلوب میں اتارنے کا ہنر جانتے تھے۔ نباض ایسے کہ وہی بیان کرتے جسے عوام وخواص سب پسند کرتے۔ درج ذیل واقعہ آپ کے زور خطابت کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

حضرت کو دھولپور میں تقریر کے لیے مدعو کیا گیا آپ نے وہاں اپنی پہلی تقریر سے آزاد طبقہ کو مسخر فرمالیا۔ نیز مخالف جماعت کے لوگ بھی آپ کی تقریر سے اس قدر متاثر ہوئے کہ اگلے روز کافی تعداد میں شریک جلسہ ہوئے۔ منتظمین جلسہ کو شبہہ ہوا کہ یہ لوگ فساد کے لیے آئے ہیں اس لیے یہ لوگ بھی مستعد وہوشیار ہو گئے۔ جب حضور صدر الافاضل کی تقریر ختم ہوئی تو آپ نے اعلان کیا کہ میری کسی بات پر اگر کسی کو شبہہ ہو تو بلاخوف وخطر مجھ سے ابھی بیان کر دے! کیوں کہ صبح مجھ کو واپس جانا ہے اتنا سن

کر مخالف جماعت کے کچھ لوگ آپ کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ حضور! آپ کے آنے سے قبل شبہات تو بہت تھے لیکن اب ہمارے تمام شبہات آپ کی تقریر کے ذریعہ رفع ہوگئے ہیں، اور ہم آپ کے ہاتھ پر توبہ کرتے ہیں۔ اوراب آپ ہماری کل کی دعوت کو قبول فرمایئے۔ اورآپ نے آج تقلید کے عنوان پر جو تقریر فرمائی ہے کل بھی اسی عنوان پر تقریر فرمائیں تاکہ ہمارے علاقہ کے غیر مقلدین کی آنکھیں کھل جائیں اور گمشتہ راہ عوام وخواص راہ راست پر آجائیں۔ آپ نے فرمایا: کہ کل مجھے میرٹھ جاناہے کیوں کہ میں نے وہاں جانے کاوعدہ کرلیاہے اورالکریم اذاوعدوفاکے پیش نظر میرا وہاں پہنچناضروری ہے۔ ہاں البتہ میرٹھ کے اجلاس سے فراغت کے بعد میں یہاں آنے کاوعدہ کرتاہوں۔ آپ میرٹھ تشریف لے گئے جب آپ وہاں سے فارغ ہوگئے تو پھر دھولپور آگئے۔

اس باراہل دھولپور نے آپ کا جلوس کی شکل میں شاندار استقبال کیا۔ آپ جلسہ گاہ تشریف لے گئے۔ راناد ھولپوراوران کے ماموں بھی آپ کی شہرت سن کر جلسہ گاہ میں آئے، ان کے لئے علاحدہ گدی لگائی گئی۔ لیکن انہوں نے حضرت کی عقیدت میں گدی ہٹادی اور عوام کے ساتھ بیٹھ کر تقریر سماعت کی۔ آپ کی یہ تقریر بھی فصاحت وبلاغت سے پر، قرآن واحادیث کے پیرائے میں، اور متانت وسنجیدگی سے لبریز تھی جسے سن کر اپنے ہی نہیں بیگانے بھی اعتراف حق کرنے پر مجبور ہوگئے۔

یہی نہیں آپ کی تقریر منیر کی تعریف کرتے ہوئے حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمۃ رقم طراز ہیں:

”ہماراوفد جامع مسجد آگرہ پہنچا۔ مسلمانوں کاایک بہت بڑامجمع تھا۔ نماز جمعہ کے بعد ہمارے وفد کے بہترین رکن حضرت مولانامحترم مولوی محمد نعیم الدین صاحب زیدت برکاتہ نے اسلام کی شان وشوکت پر اور موجودہ حالات پر دل گداز تقریر فرمائی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے مجمع ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہاتھا۔ اور مسلمانوں کے دل جوش سے لہریں مار رہے تھے۔ اس موقع پر مولانانے داڑھیاں منڈوانے اور کبائر میں ملوث ہونے سے

عوام کو توبہ کروائی۔ مسجد کا وسیع صحن توبہ کے نعروں سے گونج اٹھا۔"

نیز مفتی محمد احمد صاحب سابق امام شاہی مسجد فتح پوری دہلی فرماتے تھے کہ

"جشن عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے موقع پر مسجد فتح پوری میں ایک عظیم پیمانے پر جلسہ ہوتا علماے کرام کو مدعو کیا جاتا۔ اکابر علما جلسہ گاہ میں تاخیر سے پہنچتے لیکن حضور صدر الافاضل اور محدث اعظم محفل میں پہلے ہی آجاتے اور جلسہ کے اختتام کے بعد ہی اسٹیج سے اترتے۔ آپ کا خطاب بالکل آخر میں ہوتا۔ جس وقت آپ ممبر خطابت پر جلوہ فرما ہوتے سامعین سننے کے لیے بیتاب نظر آتے۔ اور اکثر ایسا ہوتا کہ وقت کا احساس ہی نہیں ہوتا یہ جی چاہتا کہ حضرت کا بیان جاری رہے اور محفل پاک اسی طرح سجی رہے۔"

حضرت مولانا محمد احمد صاحب نے مزید فرماتے ہیں کہ:

"یہ ان کی عالمانہ شان تھی کہ ہر میدان اور ہر جلسہ میں وہ ہی نظر آتے تھے۔ آپ کے زور خطابت پر یہ وہ شواہد ہیں جن سے آپ کی سحر بیانی اور اسلوب بیان اور زور خطابت کی حقیقت روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے۔ اس کا انکار نہیں کرے گا مگر تاریخ سے ناواقف کار، جاہل اور متعصب۔"

## قلمی نگارشات

آپ کی قلمی نگارشات کی اگر بات کی جائے تو ہندوپاک کے مشہور اخبارات ورسائل میں ساٹھ سے زیادہ آپ کے مقالات ومضامین شائع ہوئے۔ ۶۳ر مقالات کا مجموعہ فقیر کے ذریعہ مرتب ہو کر "مقالات صدر الافاضل" کے نام سے ہندوپاک سے چھپ کر عام ہو چکا ہے۔

فراغت کے سال یعنی بیس سال کی عمر میں آپ نے "الکلمۃ العلیا" اور زیر نظر کتاب "فیضان رحمت" دو علمی اور معرکۃ الآرا کتابیں تحریر فرمائیں۔ "الکلمۃ العلیاء" کو جب اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے ملاحظہ فرمایا تو یہ فرمایا:

"ماشاء اللہ بڑی عمدہ نفیس کتاب ہے یہ نو عمری اور اتنے احسن دلائل کے ساتھ

اتنی بلند کتاب ان کے ہونہار ہونے پر دال ہے"

زیر نظر کتاب کے علاوہ قریب پچیس گراں قدر تصانیف چھوڑیں جو آپ کے قلم کا بہترین شاہکار ہیں۔ آپ کی تصانیف میں تفسیر خزائن العرفان، الکلمۃ العلیاء، اسواط العذاب، اطیب البیان، فیضان رحمت، کشف الحجاب عن مسائل ایصال ثواب، آداب الاخیار، فرائد النور علی جرائد القبور وغیرہم جیسی عظیم علمی کتابیں ارباب علم و دانش اور صاحبان فکر و نظر سے داد وصول کر رہی ہیں، ان کتابوں سے آپ کی علمی صلاحیت و لیاقت آشکار ہوتی ہے، اور یہ کتابیں آپ کے ایک عظیم مفسر، بالغ نظر محدث اور بہترین فقیہ ہونے پر سند کی حیثیت رکھتی ہیں۔ بقول شاعر ؎

جسم تو خاک ہے اور خاک میں مل جائے گا
ہم بہر حال کتابوں میں ملیں گے تم کو

حضور صدر الافاضل بظاہر ہماری نگاہوں سے روپوش ہیں لیکن اپنی تصانیف کے ذریعہ وہ آج بھی زندہ و جاوید ہیں۔

## زبان دانی

اردو، فارسی اور عربی تینوں زبانوں پر آپ کو کمال کا عبور حاصل تھا۔ اردو زبان بہت ہی شستہ و صاف تھی۔ اردو الفاظ اس طرح مقفی و مسجع ہوتے کہ ارباب ذوق ذمہ داران اردو شعرا حضرات آپ کے اسلوب زبان کی تعریف کرتے اور آپ کے زبان زد الفاظ کو اپنی محفل کا موضوع سخن بناتے۔ جس کی ایک مثال مبارک پور کا وہ جلسہ ہے جس میں آپ سیرت پاک پر بیان فرما رہے تھے دوران خطاب آپ کی زبان فیض ترجمان سے یہ جملہ بڑی روانی کے عالم میں منہ سے نکلا

"پتھر میں جان ڈال دی گویا بنا دیا"

آپ کے اس جملہ پر ارباب علم و ادب شعراے مبارک پور نے ایک مشاعرہ کر ڈالا اور اس کا مصرع طرح اسی جملہ کو بنایا۔ یہی نہیں بلکہ آپ کی اردو زبان دانی کے تعلق

سے بحر العلوم مفتی عبد المنان صاحب اعظمی دام ظلہ النورانی کا تاریخی جملہ بڑی اہمیت کا حامل ہے فرماتے ہیں:

"اگر ابو الکلام آپ کی اردو سن لیتا تو اپنی زبان دانی بھول جاتا"۔

یوں ہی آپ کو عربی زبان پر بھی خوب عبور حاصل تھا جس کا ثبوت ہمیں آپ کے اس واقعہ سے ملتا ہے کہ:

بھاگلپور بہار میں ایک مناظرہ کے دوران وہابی مولوی نے آپ سے کہا کہ میں عربی میں مناظرہ کروں گا آپ نے برملا ارشاد فرمایا: کہ میری بھی ایک شرط ہے وہ یہ کہ عربی منظوم بغیر نقطہ ہو یعنی نظم میں ہو اور اس کے کسی بھی لفظ میں نقطہ نہ آئے۔ یہ سن کر اس کے حواس باختہ ہو گئے۔ اور وہ اس قدر مرعوب ہوا کہ مناظرہ میں مقابلہ کی تاب نہ لا سکا اور بھاگنے پر مجبور ہو گیا۔ مناظرہ کے بعد سرکار کلاں نے آپ سے عرض کیا حضور! اگر وہ وہابی تیار ہو جاتا تو آپ عربی منظوم غیر منقوط کیسے بولتے ہم آپ کے اس بے مثال ہنر کی جھلک دیکھنا چاہتے ہیں تو آپ نے فی البدیہ بہت سے عربی اشعار سرکار کلاں کے گوش گزار فرمائے جو منظوم اور غیر منقوط ہونے کے ساتھ ساتھ موضوع مناظرہ کے مطابق تھے۔

## فقید المثال مناظر

آپ مناظر بھی کمال کے تھے۔ دیابنہ وغیرہ فرقہاے باطلہ اور ہندوؤں سے آپ نے مناظرے فرمائے لیکن کبھی بھی آپ کو شکست نہیں ہوئی۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے اندر بے نظیر و بے مثال مناظرانہ صلاحیت ودیعت فرمائی تھیں۔ آپ ذرا سی دیر میں مناظرہ سر کر لیا کرتے تھے۔ حضور اعلیٰ حضرت اور دیگر علماے اہل سنت کو آپ پر اس قدر اعتماد و یقین تھا کہ جب کہیں مناظرانہ معاملہ در پیش ہوتا تو آپ کو یاد کیا جاتا تھا۔ اعلیٰ حضرت اور خانوادہ اعلیٰ حضرت سے تو اکثر اس معاملہ میں آپ کو بلایا جاتا تھا۔ آپ کی مناظرانہ سرگرمیوں کی تفصیل کے لیے تو ایک دفتر درکار ہے ہم یہاں اختصار کے پیش نظر آپ کی

کہ تسبیح کا استعمال ذکر الٰہی کی مقدار معلوم کرنے کے لیے جائز ہے اس لیے کہ تسبیح

---

**پچھلے صفحہ کا حاشیہ:** وغیرہ کا استعمال جائز ہے۔ نیز گمراہ فرقوں سے وابستہ لوگ سوم وغیرہ میں چنے پڑھنے کو ناجائز و بدعت کہتے ہیں، انہیں اس حدیث پاک سے سبق حاصل کرنا چاہیے۔ اور اگر یہ حدیث پاک ان کو کافی نہ لگے تو اپنے شیخ الحدیث مولانا زکریا کی کتاب فضائل اعمال دیکھ لینا چاہیے جس میں انہوں نے اس حدیث پاک کو بیان کیا ہے، اور اس کے ساتھ چند احادیث کو تحریر کیا ہے۔ اور اس سے یہ ثابت کیا ہے کہ "ذکر کے لئے کنکر دانے وغیرہ کو استعمال میں لانا جائز ہے اور کھلے ہوئے دانے اور پروئے ہوئے دھاگے میں کوئی فرق نہیں (مخالفین کے شیخ الحدیث کے اس قول سے مصنف علیہ الرحمۃ کا مدعا یعنی جس چیز کے اجزا تنہا تنہا جائز ہوں اس کی صرف ہیئت اجتماعیہ اورآپس میں ملانا عدم جواز میں موئثر نہیں ہو سکتا، واضح طور پر ثابت ہے۔) لہٰذا جو اسے بدعت کہتے ہیں ان کا قول قابل اعتماد نہیں۔ مولوی زکریا کاندھلوی کی بیان کردہ کچھ احادیث جو بالکل صاف سوم وغیرہ میں ہمارے چنے پڑھنے کے جواز کو بھی ثابت کرتیں ہیں درج ذیل ہیں:

"ابوداؤد میں ہے کہ حضرت ابوہریرہ (رضی اللہ عنہ) کے پاس ایک تھیلی تھی جس میں کھجور کی گھٹلیاں یا کنکریاں بھری رہتی، ان پر تسبیح پڑھا کرتے اور جب وہ تھیلی خالی ہو جاتی تو ایک باندی تھی جو ان سب کو پھر اس میں بھر دیتی اور حضرت ابوہریرہ (رضی اللہ عنہ) کے پاس رکھ دیتی.... حضرت ابو درداء (رضی اللہ عنہ) سے بھی یہ نقل کیا گیا ہے کہ ان کے پاس ایک تھیلی میں عجوہ کھجور کی گھٹلیاں جمع رہتیں صبح کی نماز پڑھ کر اس تھیلی کو لے کر بیٹھتے اور جب تک وہ خالی ہوتی بیٹھے پڑھتے رہتے۔ حضرت ابو صفیہ جو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام تھے ان کے سامنے ایک چمڑہ بچھا رہتا اس پر کنکریاں پڑی رہتیں اور صبح سے زوال کے وقت تک ان کو پڑھتے رہتے۔ جب زوال کا وقت ہوتا تو وہ چمڑا اٹھالیا جاتا۔ وہ اپنی ضروریات میں مشغول ہو جاتے۔ ظہر کی نماز کے بعد پھر وہ بچھا دیا جاتا اور شام تک ان کو پڑھتے رہتے۔ [فضائل اعمال، (باب) فضائل ذکر، ص ۱۶۴، ۱۶۵۔]

تسبیح اور پراگندہ دانوں میں اتنا فرق ہے کہ تسبیح میں بعض دانے بعض کے ساتھ سوت میں ملائے جاتے ہیں اور پراگندہ دانوں کو سوت میں ملانا نہیں ہوتا۔ اور اتنا فرق ایسے امور میں کہ تنہا تنہا جائز ہوں بعدہ آپس میں ملائے جائیں عدم جواز میں مؤثر نہیں ہوتا ہے۔

چنانچہ "طحطاوی" میں مسطور ہے:

"(قوله لا باس باتخاذ المسبحة) لانه عليه السلام دخل على امرأة و بين يديها نوى او حصى تسبح فيه فقال اخبرك بما هو ايسر عليك من هذا وافضل الخ فلم ينهها عن ذالك وانما ارشدها الى ما هو افضل وايسر ولو كان مكروها لبين لها ذالك والمسبحة لا تزيد على الحصى الا بالضم وجعله فى خيط ومثل ذالك لا اثرله فى المنع الاان يترتب عليه رياء او سمعة" **(۲۲۹)**

اور "شامی" میں مسطور ہے:

" فلم ينهها عن ذالك وانما ارشدها الى ما هو ايسر وافضل ولو كان مكروها

---

**(۲۲۹)** طحطاوی علی الدر المختار: باب مايفسد الصلاة ومايكره فيها، جلد ا ص ۴۳۳۔

**ترجمہ:** یعنی صاحب در مختار کا قول کہ تسبیح بنانے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اس لیے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایک عورت کے پاس تشریف لے گئے جن کے سامنے گٹھلیاں یا کنکریاں تھیں ان پر وہ تسبیح پڑھ رہی تھیں، تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ میں تمہیں ایسی بات بتاؤں جو تمہارے لیے اس سے آسان اور افضل ہو.... الخ۔ تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس عورت کو اس سے منع نہیں فرمایا۔ بلکہ اس سے افضل و آسان طریقہ کی ہدایت فرمائی۔ اگر عورت کا یہ فعل مکروہ ہوتا تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ضرور اس کو بیان کیا ہوتا۔ اور تسبیح کنکریوں پر زیادہ نہیں ہے لیکن ملانے سے (یعنی بعض کنکریوں کو بعض کے ساتھ سوت میں ملانے سے) اور کنکریوں کو دھاگے میں پرونے سے اور اتنے فرق کی ممانعت میں کوئی حدیث نہیں ہے۔ لیکن یہ فعل دکھاوے اور شہرت کے لیے نہ ہو۔

لبین لها ذالك ولا یزید السبحة علی مضمون هذ الحدیث الا بضم النوی فی خیط و مثل ذالك لا یظهر تاثیره فی المنع"**(۲۳۰)**

اب ان اقوال فقہا سے یہ ثابت ہوا کہ صرف جائز امور کے جمع ہونے کی وجہ سے حرمت لازم نہیں آتی ہے۔ اب یہ دلیل جانب مخالف کی جو کہ **اتباع السنۃ** کے صفحہ ۲۷ میں ہے جس میں امور مذکورہ کی حرمت بایں طور بیان کی ہے کہ:

**"یہ امور منقول نہیں ہیں اور فقہا عدم فعل یا عدم نقل کو دلیل لاتے ہیں واسطے کراہیت و بدعت ہونے امر غیر منقول کے" باطل ہوئی۔"**

ہاں اگر فقہا نے کسی جگہ ایسی ہیئت اجتماعی کہ جس کے اجزا جائز ہوں کسی دلیل سے ناجائز ثابت کی ہو یا اس کے عدم جواز پر رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کرام وغیر ہم سے عدم منقول ہونا دلیل لائے ہوں تو ہم بھی اُس ہیئت کو فقہا وغیر ہم کی دلیل کے سبب ناجائز جانیں گے۔

اور "طحطاوی اور شامی" کے ضابطہ **(۲۳۱)** سے اس کو مستثنیٰ کہیں گے۔ اور یہ ضابطہ بہ نسبت باقی ہیآت اجتماعیہ کے کہ کسی فقیہ مجتہد نے ان کی حرمت پر کسی قسم کی دلیل سے تصریح نہ کی ہو، باقی اور معمول بہا جانیں گے۔ اور صورت متنازع فیہا یعنی فاتحہ مروجہ مقدسہ ہند کی حرمت پر کسی فقیہ مجتہد نے تصریح نہیں کی، تاکہ حدیث مسلم کے

---

**(۲۳۰)** فتاویٰ شامی، باب مایفسد الصلاۃ وما یکرہ فیہا، ۲/۴۲۱۔

ترجمہ: یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس عورت کو اس کام سے (یعنی گٹھلیوں یا کنکریوں پر تسبیح پڑھنے سے) نہیں روکا۔ بلکہ اس کو اس سے آسان اور افضل طریقہ کی ہدایت دی۔ اگر یہ کام مکروہ ہوتا تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ضرور اس عورت سے اس کو بیان فرماتے۔ دھاگے میں گٹھلیاں ملانے کے سوا تسبیح سے اس حدیث کے مضمون پر کوئی زیادتی نہیں ہے۔ اور اتنے فرق کی تاثیر ممنوع ہونے میں ظاہر نہیں ہے۔

**(۲۳۱)** یعنی صرف جائز امور کے جمع ہونے کی وجہ سے حرمت لازم نہیں آتی ہے۔

حکم **(۲۳۲)** اور طحطاوی اور شامی کے قاعدہ **(۲۳۳)** سے اس کو مستثنیٰ جانیں اگر ہو تو بتاؤ! کہ آپ بھی عند اللہ ماجور ہوں۔ ورنہ امور مستحبہ کہ سنت اور ضوابط فقہا سے ثابت ہوں خدا سے خوف کر وان کو بدعت نہ بتاؤ، تاکہ بدعتیوں کے زمرہ میں داخل نہ ہو۔

اور جانب مخالف نے صفحہ ۳۵۔ **اتباع السنۃ** میں لکھا ہے کہ:

**"علما تخصیص جمعرات کو منع فرماتے ہیں۔ اور حدیث سے فضیلت جمعرات ثابت ہوتی ہے۔ فضیلت و تخصیص میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ آنحضرت نے فضائل لیلۃ الجمعہ ارشاد فرمائی لیکن تخصیص کو منع فرمایا:**

**"لاتختصوالیلۃ الجمعۃ بقیام من بین اللیا لی ولا تختصویوم الجمعۃ بصیام من بین الایام الخ" (۲۳۴)** اور آگے چل کر لکھتا ہے:

**"جو آیت و حدیث مؤلف نے لکھی ہیں وہاں تاخیر مفید ہے، مضر نہیں۔ اور ایصال ثواب طعام وغیرہ میں مضر ہے، کیوں کہ غرض ایصال سے یہ ہے کہ میّت کو نفع پہنچے یا تخفیف عذاب ہو۔ اس کے لیے جتنی عجلت ہو بہتر ہے اور تاخیر میں میت کا نقصان ہے۔"**

**اقول:** اس کا جواب مولانا صاحب کے سوال سے بخوبی معلوم ہوتا ہے اور وہ سوال یہ ہے کہ جانب مخالف نے اپنی **اتباع سنت** کے حاشیہ صفحہ ۲۷ پر نقل کیا ہے۔

**سوال:** یہاں یہ طریقہ ہے کہ جمعرات کے لیے لوگ انتظار کرتے ہیں جس وقت کہ جمعرات آتی ہے اس وقت صلحا و فقرا سے اپنے اموات کے لیے دعا منگواتے ہیں

---

**(۲۳۲)** یعنی عبادات مالیہ اور بدنیہ کا اجتماع حرام نہیں۔

**(۲۳۳)** یعنی صرف جائز امور کے جمع ہونے کی وجہ سے حرمت لازم نہیں آتی ہے۔

**(۲۳۴) الف:** صحیح مسلم، باب کراھۃ افراد یوم الجمعۃ بصوم الخ، ۱/۳۶۱،

**ب:** سنن البیہقی الکبریٰ، بدساب النہی عن تخصیص یوم الجمعۃ بالصوم، ۲/۴۹۔

ترجمہ: یعنی راتوں میں جمعہ کی رات کو نماز کے لیے مخصوص مت کرو اور نہ دنوں میں جمعہ کے دن کو روزہ کے لیے خاص کرو۔

اور جمعرات سے پہلے اور بعد بھی یہ عمل کرتے ہیں اور جائز بھی سمجھتے ہیں۔ آیا بایں ہمہ عقائد و اعمال جمعرات کے لیے انتظار کرنا جائز ہے یا بدعت؟

اب اس سوال سے ثابت ہوا کہ یہ لوگ جن کو مولانا صاحب نے قرآن و حدیث سے جواب دیا ہے وہ ایسے لوگ ہیں کہ جمعرات کے قبل اور بعد دعاے اموات کو جائز جانتے اور کرتے بھی ہیں تو تخصیص نہ رہی۔ اس لیے کہ تخصیص اس وقت متحقق ہوتی کہ جمعرات کے قبل اور بعد نہ دعا کرتے نہ جائز جانتے۔ چنانچہ ''ترمذی'' میں بروایت حضرت ابو ہریرہ وارد ہے:

''لا یصوم احدکم یوم الجمعة الا ان یصوم قبله او یصوم بعده'' **(۲۳۵)**

اور ''ترمذی'' اس حدیث کی نسبت لکھتے ہیں:

''والعمل علی هذا عند اهل العلم یکرهون ان یختص یوم الجمعة بصیام لا یصوم قبله ولا بعده'' **(۲۳۶)** اور نیز ''ترمذی'' میں مسطور ہے:

''وقد استحب قوم من اهل العلم صیام یوم الجمعة وانما یکره ان یصوم یوم الجمعة لا یصوم قبله ولا بعده'' **(۲۳۷)**

اور نیز اموات کو نفع پہنچانے میں دیر بھی نہیں ہوتی۔ اس لیے کہ اموات کے

---

**(۲۳۵)** سنن ترمذی، باب ما جاء فی کراهیة صوم یوم الجمعة، ۱/۱۵۷۔

**ترجمہ:** یعنی تم میں سے کوئی شخص (صرف) جمعہ کے دن روزہ نہ رکھے بلکہ اس سے پہلے یا بعد (کے دن میں بھی) روزہ رکھے۔ **(۲۳۶)** مرجع سابق:

**ترجمہ:** یعنی اہل علم کا اسی پر عمل ہے۔ وہ خاص کر صرف جمعہ کے دن روزہ رکھنے کو مکروہ قرار دیتے ہیں۔ البتہ اس کے ساتھ آگے پیچھے ملا کر رکھنے کو مکروہ قرار نہیں دیتے۔

**(۲۳۷)** مرجع سابق:۔ **ترجمہ:** یعنی اہل علم کی ایک جماعت نے جمعہ کے دن روزہ رکھنے کو مستحب قرار دیا ہے، البتہ صرف جمعہ کا روزہ رکھنا اور اس کے ساتھ اس سے پہلے یا بعد میں روزہ نہ رکھنا مکروہ ہے۔

لیے جمعرات سے قبل بھی دعا کرتے ہیں ہاں اگر جمعرات سے قبل دعا اور ایصال ثواب نہ کرتے تو اموات کے نفع پہنچانے میں دیر ہوتی۔ اور یہاں ایصال ثواب قبل جمعہ بھی متحقق ہوتا ہے۔ جانب مخالف اپنی اتباع السنۃ کے صفحہ ۳۶ میں جناب مولانا صاحب قامع بدعت حامی سنت کی نسبت لکھتا ہے:

**"میں مؤلف سے دریافت کرتاہوں کہ سرور کائنات یا صحابہ و تابعین وغیرہ سے کہیں ثابت ہے کہ ایصال ثواب طعام بدیں ہیئت کہ طعام سامنے رکھ کر ہاتھ اٹھا کر "الحمد و قل ھواللہ" پڑھا اور اس کا ثواب پہنچایا ہو۔ اگر ثابت ہو تو بتاؤ کس حدیث میں مروی ہے۔"**

**اقول:** ان امور کا جواز میں نے قرآن شریف اور احادیث نبویہ اور کتب اصول فقہ اور علم کلام اور فقہ اور تفسیر اور شروح حدیث سے بخوبی ثابت کیا۔ جس کا جی چاہے اس کتاب کی فہرست دیکھ لے کہ ان مسائل میں سے ہر مسئلہ کا نشان وہاں بقید صفحہ وسطر موجود ہے۔ مگر زیادہ اطمینان کے لیے جناب فخر المحدثین شاہ عبد العزیز صاحب کی تفسیر سے نقل کرتاہوں۔ انہوں نے تحریر فرمایا:

**"و بعد از سہ روز اگر توبہ ازوے درست نشد اور ابایدکشت وباید بر تافت و در مقابر مسلمین اور ادفن نباید کرد و بآئین مسلمین اور ا تکفین و تجہیز نباید کرد و برای او فاتحہ و درود و صدقات نباید فرستاد۔"(۲۳۸)**

مرتد یعنی برگشتہ از دین اسلام تین دن قید کرنے کے بعد اگر توبہ نہ کرے تو قتل کیا جائے اور اس کے لیے فاتحہ اور درود اور صدقات نہیں ہونا چاہیے۔

اس سے ثابت ہوا کہ فاتحہ، درود اور صدقات کی شرعاً ممانعت مرتد کے لیے ہے نہ مسلمان کے لیے۔ چنانچہ مشہور ہے (مر گئے مردود جن کی فاتحہ نہ درود) یعنی جن کے لیے فاتحہ اور درود کا شرعاً حکم نہیں ہے وہ مرتد میت ہے نہ مسلمان میت۔ تو یہ مثل شاہ

---

**(۲۳۸)** تفسیر فتح العزیز، المعروف بتفسیر عزیزی فارسی، سورۃ البقرۃ، آیت:۱۰۲۔ ویعلمون السحر..... الخ، کے تحت، جلد ۱، صفحہ ۳۶۶۔ مطبع مجتبائی دہلی۔

صاحب کے قول کے موافق ہوئے۔ اب میں جانب مخالف سے پوچھتا ہوں کہ جو امور مرتد کے لیے شرعاناجائز ہیں وہ امور اموات مسلمین کے لیے کیوں ناجائز بتاتے ہو؟

اور ایسے حکم میں کیوں اموات مسلمین کے لیے کوشش کرتے ہو کہ شرعاًمرتد کے لیے مقرر ہیں۔ اور نیز شاہ صاحب کی تفسیر سے ثابت ہے کہ فاتحہ اور درود اور تلاوت قرآن اور استغفار بنابر ضوابط معتزلہ اور خوارج مسلمان گناہ کبیرہ کرنے والے کے لیے بلا توبہ مرے نہ ہونی چاہیے۔ اس لیے کہ ان دونوں فرقوں کے نزدیک ایسا شخص حکماً کافر ہے۔ تو شاہ صاحب نے ان کے قواعد کے بموجب فرمایا:

**"پس اورادر مقابر مسلمین دفن نباید کرد و برو نماز جنازہ نباید خواند و برائے او صدقات وفاتحہ و درود و تلاوت قرآن و استغفار نباید کرد کہ ایں امور مشروط بایمان اند" و اذافات الشرط فات المشروط"(۲۳۹)**

شاہ صاحب کی اس عبارت سے ثابت ہوا کہ فاتحہ، صدقات، درود، تلاوت قرآن اور استغفار کبیرہ گناہ کرنے والے مسلمان کے لیے کہ توبہ نہ کرے معتزلہ اور خوارج کے مذہب کے بموجب ناجائز ہے، نہ اہل سنت کے نزدیک۔ اس لیے کہ اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ مسلمان اگر گناہ صغیرہ یا کبیرہ کرے تو اسلام سے خارج نہیں ہوتا ہے۔ اور اس کے لیے فاتحہ، درود و استغفار، صدقات اور خیرات کرنالازم ہے۔

چنانچہ شاہ صاحب اپنی تفسیر سورہ بقرہ میں تحریر کرتے ہیں کہ:

---

**(۲۳۹)** تفسیر فتح العزیز، المعروف بتفسیر عزیزی فارسی، سورۃ البقرۃ، ھم فیھا خٰلدون الایۃ ۸۲۔ کے تحت، جلد ا، صفحہ ۳۱۱، مطبع مجتبائی دہلی۔

**ترجمہ:** یعنی اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں کرنا چاہیے اور اس کی نماز جنازہ نہیں پڑھنا چاہیے، اس کے لیے صدقات، فاتحہ، درود، تلاوت قرآن اور استغفار نہیں کرنا چاہیے۔ کیوں کہ یہ ساری باتیں ایمان کے ساتھ مشروط ہیں۔ اور جب شرط فوت ہو گئی تو مشروط بھی فوت ہے۔

**"شخص فرمان الٰہی را بجانیارد و مرتکب کبیرہ یا مصر بر صغیرہ ماند بے آنکہ تدارکش بہ توبہ نماید و ایں قسم شخص نزد اہلسنت مسلمان ست مگر آنکہ گناہ گار ست امید نجات او و قبول شفاعت در حق او و امکان عفو از گناہ او باید داشت و با او مناکحت و توارث جاری باید داشت و بعد از مردن او بر آئین مسلمانان غسل باید داد و نماز باید خواند و در مقابر مسلمین دفن باید کرد۔ ولعنت بر او و تبرا از و و بغض او از جہت دین حرام ست۔ بلکہ امداد او با ستغفار و فاتحہ و درود و صدقات و خیرات لازم باید شمرد"(۲۴۰)**

اگر جانب مخالف کہے کہ فاتحہ اور استغفار وغیرہا علاحدہ علاحدہ مردوں کو ثواب پہنچانے کے لیے ہم بھی جائز جانتے ہیں۔ مگر اس ہیئت اجتماعی کو شرک وبدعت کہتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جناب شاہ صاحب نے ان امور بالا کو باہم ایک دوسرے پر واؤ کے ذریعہ عطف کیا ہے اور واؤ کے عطف میں جمع جائز ہے جیسا کہ گذرا۔ اور جہاں چند امور کا جمع کرنا ناجائز ہو ان کو آپس میں واؤ کے ساتھ عطف کرنا زبان عربی میں ممنوع ہے۔

چنانچہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہ کہو!

---

**(۲۴۰)** تفسیر فتح العزیز، المعروف بتفسیر عزیزی فارسی، سورۃ البقرۃ، ومایضل بہ الا الفسقین الایۃ۔ ۲۶۔ کے تحت، جلد ۱، صفحہ ۱۴۲، مطبع مجتبائی دہلی۔

**ترجمہ:** یعنی جو شخص فرمان الٰہی کی بجاآوری نہ کرے اور گناہ کبیرہ کا مرتکب ہو یا گناہ صغیرہ پر مصر رہے اور توبہ سے اس کی تلافی بھی نہ کرے تو ایسا شخص اہل سنت کے نزدیک مسلمان ہے البتہ گنہگار ہے۔ اس کی نجات اور اس کے حق میں شفاعت کی قبولیت اور اس کے گناہ کی بخشش کے امکان کی امید رکھنی چاہیے۔ اور اس کے ساتھ نکاح اور وراثت کا معاملہ جاری رکھا جائے۔ اور اس کے انتقال کے بعد مسلمانوں کے طریقہ کے مطابق غسل دینا چاہیے، اس کی نماز جنازہ پڑھنا چاہیے، اور اسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا چاہیے۔ اور اس پر لعنت و تبرا اور اس سے بغض شرعاً حرام ہے۔ بلکہ استغفار، فاتحہ، درود، صدقات اور خیرات کے ذریعہ اس کی مدد کو ضروری سمجھنا چاہیے۔

" ما شاء الله و شاء فلان (لما فیه من التسویة بین الله وبین عباده فان الوا وللجمع والاشتراك۔ مرقات ۱۲) لیکن کہو! ما شاء الله ثم شاء فلان"**(۲۴۱)**

اور ایسے ہی فارسی زبان میں اگر کوئی کہے:

"ہر چہ خدا خواست وفلاں خواہد خواست خواہد شد"**(۲۴۲)**

ممنوع ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ جہاں چند امور کا جمع ہونا ممنوع ہو تو ان کا آپس میں عطف کرنا عربی اور فارسی دونوں زبانوں میں ممنوع ہے۔ اور نیز شاہ صاحب کی اگر فاتحہ سے جو ان کی عبارت میں وارد ہے فاتحہ شریف مرسومہ ہند مراد ہو تو ہمارا عین مدعا ہے۔ اور اگر فاتحہ سے مطلق دعا مراد ہو تاہم ہمارے مدعا لیے مضر نہیں کہ شاہ صاحب الحمد کی تفسیر میں تحریر فرماتے ہیں کہ یہ سورۃ بزبان بندگان وارد ہے۔ یعنی بندوں کو چاہیے کہ مناجات اور دعا کے وقت اسی سورۃ کو اس طور پر جیسے کہ اللہ نے نازل فرمائی ہے بغیر تغیر و تبدل پڑھیں۔ چنانچہ شاہ صاحب کی عبارت یہ ہے۔

**"ایں سورہ برزبان بندکان نزول یافتہ یعنی بندہ را باید کہ در حالت مناجات ودعا ایں طور بگوید۔"(۲۴۳)**

---

**(۲۴۱)** مرقاۃ المفاتیح، کتاب الادب باب الاسامی، ۹/۲۸]

پوری عبارت اس طرح ہے:"لما فیه من التسویة بین الله وبین عباده لان الواو للجمع والاشتراك" اس عبارت کے تعلق سے ص ۲۲ کا حاشیہ ملاحظہ ہو۔

**(۲۴۲)** یہ فارسی عبارت اصل میں ایسی ہی پائی یقیناً کتابت کی غلطی ہے عبارت اس طرح ہونا چاہیے "ہر چہ خدا خواست وفلاں خواست" یعنی جو اللہ چاہے اور فلاں چاہے۔

**(۲۴۳)** تفسیر فتح العزیز، المعروف بتفسیر عزیزی فارسی سورۃ الفاتحۃ، الحمد لله رب العلمین، الایۃ۔ ا۔ کے تحت، جلد ا، صفحہ ۴، مطبع مجتبائی دہلی۔

**ترجمہ:** یعنی یہ سورہ بندوں کی زبان پر نازل کی گئی ہے یعنی بندہ کو چاہیے کہ مناجات اور دعا میں اسی طرح کہے جس طرح اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائی ہے۔

اب شاہ صاحب کی عبارت سے ثابت ہوا کہ دعا کے وقت الحمد شریف پڑھنا خلاف مرضی الٰہی نہیں ہے۔ بلکہ اللہ تبارک تعالیٰ نے اپنے بندوں کو تعلیم فرمائی کہ اپنی دعا اور مناجات اس طور پر کریں۔ اور اگر کوئی کہے کہ شاہ صاحب کی اس عبارت سے دعا میں فقط سورہ فاتحہ کا پڑھنا ثابت ہوتا ہے نہ کہ قل ہو اللہ کا۔ اور یہاں دونوں ملا کر دعا میں پڑھتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ الحمد اور قل ہو اللہ شریف کا آپس میں ملانا دعا کے وقت میں آداب دعا کے خلاف نہیں ہے، بلکہ ان دونوں کو دعا کے وقت ملا کر پڑھنا عین دعا ہے۔ اس لیے کہ ان میں اللہ کا ذکر اور ثنا اور توحید اور تنزیہ ہے۔ اور فتح القدیر وغیرہ سے ثابت ہوا کہ یہ امور دعا ہیں۔ اور نیز حدیث بخاری و مسلم میں دفع حزن کے لیے توحید اور ذکر اور ثنائے خدا، رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مروی ہیں۔ اور شیخ عبد الحق صاحب علیہ الرحمہ نے اس حدیث کے تحت فرمایا: کہ یہ امور دعا ہیں اور وہ عبارت یہ ہے:

"ان الدعاء قد یکون صریحا کما تقول اللھم اعطنی و قد یکون تعریضا کما اذا اثنی علی اللہ تعالی فان الثناء علی الکریم سوال" **(۲۴۴)**

سوال، الحمد اور قل ھو اللہ شریف میں بھی ذکر، ثنا، توحید اور تنزیہ خدائے پاک کی ہے۔ اور جناب شاہ عبد الحق صاحب کی بعض عبارتوں سے یہ بھی مفہوم ہوتا ہے کہ دعا سے قبل بھی خدائے پاک کا ذکر مستحب ہے لہٰذا مؤذن وغیرہ کو یہ بھی اختیار ہے کہ ان دونوں کو دعا سے قبل پڑھے۔

**سوال:** جانب مخالف اپنی کتاب اتباع السنۃ کے صفحہ ۲۷ میں یہ تحریر کرتا ہے کہ

**"فعل یہود یا دیگر کفار عبادات میں یا ہیئت و خصوصیات عبادات میں ناجائز و قابل ترک ہو جاتا ہے اگرچہ فی نفسہٖ ثابت ہو۔ اب اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی**

---

**(۲۴۴)** لمعات التنقیح فی شرح مشکاۃ المصابیح: ج ۵ ص ۲۱۱۔ کتاب الدعوات۔

**ترجمہ:** دعا کبھی صراحتاً ہوتی ہے جیسے تم کہو! اے اللہ مجھے عطا کر۔ اور کبھی کنایۃً ہوتی ہے کہ اللہ کی ثنا بیان کی جائے کہ کریم کی تعریف سوال ہی کے زمرے میں شامل ہے۔

**فعل شرع سے ثابت ہو مگر کفار بھی ایسا فعل کرتے ہوں تو وہ فعل بوجہ کرنے کفار کے ناجائز ہے۔"**

**جواب:** جانب مخالف بالکل دینیات سے بے بہرہ اوراپنی ہواے نفس کا پابند ہے۔ اور جائز کو ناجائز بتاتا ہے۔ اس لیے کہ فاتحہ مقدسہ مرسومہ ہند میں الحمد، استغفار، درود شریف، صدقات اور خیرات اموات کے لیے ہوتے ہیں اور بموجب تفسیر شاہ صاحب وغیرہ کے یہ امور اموات کے لیے مشروع ہیں، اور مشروع چیزوں میں بلا قصد مشابہت بکفار ممنوع نہیں ہے۔

چنانچہ شاہ صاحب تفسیر فتح العزیز میں تحریر فرماتے ہیں:

**"اگر مطلق مشابہت کفار گو در افعال مرضیہ الٰہی باشد موجب حرمت می شد لازم می آمد کہ حج و عمرہ وختنہ وعقیقہ وصوم عاشوراء وقربانی وتعظیم اشہر حرم وتعظیم ہدی وقلائدودیگربقایائے ملت ابراہیمی کہ درکفارآں وقت رائج بود یانمازکسوف وخسوف وصدقہ دادن دران وقت وآزاد کردن بردہ وضیافت مہمانان ومہیاداشتن آب بر سرر اہ ہاے براے مسافران کہ معمول ہنود ست نیز حرام می گشت"(۲۴۵)**

اور نیز جانب مخالف براے ایصال ثواب اموات فاتحہ مرسومہ میں فاتحہ و درود

---

**(۲۴۵)** تفسیر فتح العزیز، المعروف بتفسیر عزیزی فارسی سورۃ البقرۃ، جلد ا، صفحہ ۵۷۲، ومن تطوع خیرا فان اللہ شاکر علیم الایۃ۔ ۱۵۸۔ کے تحت، مطبع مجتبائی دہلی۔

**ترجمہ:** یعنی اگر کفار سے مطلقاً مشابہت گو کہ اللہ کی مرضی کے مطابق افعال میں ہو، موجب حرمت قرار دی جائے تو لازم آئے گا کہ حج، عمرہ، ختنہ، عقیقہ، عاشورہ کا روزہ، قربانی، حرمت والے مہینوں کی تعظیم، قربانی حج کے جانوراوراس کے قلائد کی تعظیم، ملت ابراہیمی کی دیگر یادگاریں کہ اس وقت کفار میں رائج تھیں، سورج اور چاند گرہن نماز پڑھنااوراس وقت صدقہ دینا، غلام آزاد کرنا، مہمانوں کی ضیافت اور راہ گیروں کے لیے راستے میں پانی کا انتظام کرنا کہ ہنود کا معمول ہے، یہ سب حرام ٹھہرے۔

کو منع کرتا ہے۔ اور کتاب کے اخیر میں الحمد اور درود شریف کو "اغوا" کے بعد پڑھا ہے۔
چنانچہ ان کی کتاب کی اخیر سطر یہ ہے:
"آخر اغوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی رسولہ الکریم"
مخفی نہ رہے کہ میں نے یہ اعتراض اُس ضابطہ مہملہ کے بموجب کیا ہے جو جانب مخالف کا اپنی کتاب **کلمۃ التقوی** میں دستور العمل ہے۔ اور اُس کتاب کو ایسے ہی اعتراضوں سے اخیر تک بھر دیا ہے، اور جب کچھ بن نہ آیا تو عوام الناس کے بہکانے کے لیے یہ لکھا کہ مؤلف **ذخیرۃ العقبیٰ** نے اس آیت اور اس حدیث مین اتنی غلطیاں اور تحریفیں کیں۔ اور وہ اس سے بے خبر ہے کہ اگر ایسی غلطی تحریف ہوتی تو ہر گز کلام اللہ میں ایسی غلطی واقع نہ ہوتی اس لیے کہ اللہ تبارک تعالیٰ نے فرمایا ہے "انا لہٗ لحفظون"
اور نیز قاعدہ یہ ہے کہ سوال کے موافق جواب ہونا چاہیے۔ اور جناب مولوی صاحب نے اپنی کتاب **"ذخیرۃ العقبیٰ"(۲۴۶)** میں ہر سوال کا ایسا جواب دیا ہے کہ جانب مخالف اگر تا دم اخیر غلطاں و پیچاں رہے تو اس سے جواب ممکن نہیں ہے۔ اور جانب مخالف سے جب کچھ جواب بن نہ پڑا تو اس نے چند اعتراض اپنی کتاب میں لکھے۔ چنانچہ وہ یہ ہے کہ چھاپہ خانہ والوں کی غلطی سے عوام الناس کے سامنے اپنی بے علمی کی عار اور لاجواب ہونے کی شرم مٹانے لگا۔ اور اس چھاپہ خانہ والوں کی غلطی کو **ذخیرۃ العقبیٰ کا** جواب تصور کیا۔ بھلا ایسا ہو سکتا ہے کہ عوام الناس ایسی گیدڑ بھپکیوں سے دھوکا کھائیں، اس لیے کہ جاہل ان پڑھ بھی یہ جانتا ہے کہ چھاپہ خانہ والوں سے کلام اللہ میں بھی غلطی ہوتی ہے کیا ایسی غلطی سے اللہ تبارک تعالیٰ کے کمال میں کچھ نقصان اور کلام الٰہی کے اعجاز

**(۲۴۶)** پورا نام "ذخیرۃ العقبیٰ فی استحباب میلاد مصطفیٰ" مصنفہ: حضرت العلام مولانا محمد گل خاں کابلی جلال آبادی ثم مرادآبادی۔ اشاعت اول ۱۸۹۳ء کو مطبع گلزار احمدی مرادآباد سے ہوئی۔ اور دوسری مرتبہ یہ کتاب مطبع ریاض الہند آگرہ سے شائع ہوئی۔
اور تیسری مرتبہ ۱۹۲۰ء میں ماہنامہ السواد الاعظم میں قسط وار اس کتاب کو شائع کیا گیا۔

میں خلل اندازی ہو سکتی ہے ؎

آنکھیں اگر مندی ہیں تو پھر دن بھی رات ہے
اس میں قصور کیا ہے بھلا آفتاب کا

یا یہ اعتراض کیا ہے کہ مجلس میلاد شریف میں بھی فاسق فاجر جمع ہوتے ہیں۔

اب میں جانب مخالف سے پوچھتا ہوں کہ یہ لوگ جیسے مجلس میلاد شریف میں بھی جمع ہوتے ہیں، ویسے ہی آج کل کے مولویوں کے وعظ میں بھی جمع ہوتے ہیں، کیا ان کے جمع ہونے سے نماز عیدین اور جمعہ اور صلوۃ جنازہ اور استسقا اور مولویوں کا وعظ، شرک وبدعت ہو گا؟ یا یہ اعتراض کیا ہے کہ مولود خواں بطمع روٹی میلاد شریف بیان کرتا ہے، یا اشعار نعتیہ راگ راگنیوں سے گاتا ہے، یا موضوع روایتیں بیان کرتا ہے۔ اور مولود خواں حضرات کا یہ جواب ہے کہ ہم بیان میلاد شریف حسبۃ للہ کرتے ہیں۔ اگر کسی نے ہماری ضیافت کی تو ہم اس کی دعوت رد نہیں کرتے جیسے اور واعظوں کا حال ہے یوں ہی ہمارا بھی ہے۔ بلکہ یہ طعن اور اعتراض ہندوستان کے جمیع مولویوں پر وارد ہو سکتا ہے کہ مدرسوں میں بلا طمع تنخواہ دینیات بھی نہیں پڑھاتے ہیں۔

غرض کہ اس اعتراض میں ایسے لوگ بھی داخل ہوں گے کہ جو تمام ہندوستان کے پیشوا و مقتدا کہلاتے ہیں۔ یہ تو کلمۃ التقوی کی اجمالی کیفیت ہے جو میں نے بیان کی، اور تفصیلی مدلل بدلائل شرعیہ چھاپ کر ان شاء اللہ عنقریب ہدیہ ناظرین کروں گا، اور اتباع سنت کا حال تو اسی **فیضان رحمت** سے بخوبی معلوم ہو گا۔

**تمت**

**بالخیر**

## کتاب کی قدیم وجدید اشاعت کے حوالے سے تاریخی قطعات بزبان عربی، اردو، فارسی

### تاریخ کتاب ہٰذا، از نتائج طبع قامع بدعت ناثر وناظم عربی وفارسی مولانا محمد نور عالم صاحب موحد پنجابی سلمہ

سال المصنف التاریخ منی　　اخترت لہٗ الحساب قلت
اخراج عدد الحروف من ذا　　ہٰذا نعم الکتاب قلت

۱۳۲۰ھ

### ولہ

نعیم الدین ید بیضا نمودہ　　کہ تالیفش ملائک را سبق شد
پے الش سر دشمن گرفتہ　　رقم کن اے قلم اثبات حق شد

۱۳۲۰ھ

### قطعہ تاریخ طبع زاد شاعر یکتا فصیح بے ہمتا منشی فرید احمد صاحب وفاؔ مرادآبادی

دلیلوں کا مخزن ہے فیضانِ رحمت　　حدیثوں کا ہر جا ہے اس میں حوالہ
وفاؔ کیوں نہ شمس و قمر داغ کھائیں　　یہ برہان قاطع ہے روشن رسالہ

۱۳۲۰ھ

### قطعہ تاریخ طبع زاد مہندس دوراں یکتائے زماں منشی ایزد بخش صاحب نیرنگؔ مرادآبادی

ہوئی طبع نیرنگ فیضانِ رحمت　　کہ بہر دلِ دشمناں تیر ہے یہ
لکھی اس کی تاریخ منقوط میں نے　　گلوئے مخالف کو شمشیر ہے یہ

۱۳۲۰ھ

## قطعہ تاریخ شاعر بے بدل ناثر بے مثل منشی علی حُسین صاحب صہباؔ مرادآبادی

طبیعت کیا ہے مولانا نعیم الدین نے پائی ۔ کہ لکھا ہے قلم برداشتہ فیضانِ رحمت کو
عدو کا سر اُڑا کر یوں لکھو تاریخ اے صہباؔ ۔ چھپائے منفعل ہو کر عدو اب اپنی صورت کو

۱۳۲۰ھ

## قطعہ تاریخ طبع اوّل از پیر طریقت پروفیسر

## حضرت علامہ مولانا مفتی سیّد محمد ضیاء الدین شمسی طہرانی مدظلہ العالی

## سابق استاذ شعبۂ فارسی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

زہے فیضانِ رحمت اے شمسی ۔ قول صدرالافاضل است سدید
ساعقہ بار شد کتابِ لطیف ۔ بہر بد مذہبانِ عصرِ جدید
بہر تاریخ طبع اوّلِ آں ۔ ہاتف غیب گفت ضربِ شدید

۱۳۲۰ھ

## قطعہ تاریخ طبع ثانی

داد کے قابل ہیں مولانا محمد ذوالفقار ۔ جن کی کاوش سے کِھلا فیضانِ رحمت کا چمن
باعثِ لطف اہل سنّت کے لئے ہے یہ کتاب ۔ وجہِ قہر اب تک ہیں جس سے نجد کے دشت ودمن
طبع ثانی کے لئے شمسی بگوشِ ہوش سُن ۔ ہے صدائے ہاتفِ غیبی فروغِ انجمن

۱۴۳۰ھ

# مآخذومراجع


| القرآن المجید | سنن ترمذی | فتح الباری |
| --- | --- | --- |
| اشعۃ اللمعات | سنن نسائی | فیض القدیر |
| اصول الشاشی مع الحاشیہ | سنن بیہقی کبریٰ | فتح القدیر مع الکفایۃ |
| البحر الرائق | سراج بہشتی زیور | فتاوی قاضی خاں |
| تفسیر فتح العزیز (فارسی) | شرح عقائد نسفی | فتاوی عالمگیری |
| تفسیر موضح القرآن لشاہ عبد القادر | شعب الایمان للبیہقی | فتاوی شامی |
| التلویح | شرح النووی علی مسلم | فتاوی رشیدیہ |
| تکملہ بحر الرائق | شرح تہذیب | فواتح الرحموت |
| الترغیب والترہیب | الشہاب الثاقب | الفجر الصادق |
| تقریب التہذیب | صحیح بخاری | فضائل اعمال |
| تاریخ نجد وحجاز | صحیح مسلم | کنز الایمان ترجمہ قرآن |
| تقویۃ الایمان | صحیح ابن حبان | کنز العمال |
| الجامع الصغیر للسیوطی | صحیح ابن خزیمہ | کنز الدقائق |
| حسامی | طحطاوی علی الدر المختار | کتاب التحقیق غایۃ التحقیق |
| الدرر المشتہرہ فی الاحادیث المشتہرۃ | طحطاوی علی مراقی الفلاح | گلستان سعدی |
| الدر المختار | عمدۃ القاری لملا علی قاری | لمعات التنقیح |
| ذخیرۃ العقبیٰ فی استحباب میلاد مصطفی | العرف الشذی شرح ترمذی | مسند احمد |
| سنن ابو داؤد | غایۃ الاوطار | مسند الفردوس |
| مسند الشہاب | المستدرک للحاکم | مقدمہ مشکوٰۃ للشیخ عبد الحق |
| مجمع الزوائد | المؤطا للامام مالک | مظاہر حق |
| المعجم الکبیر للطبرانی | معانی الآثار للطحاوی | منار، بحوالہ نور الانوار |
| المعجم الاوسط للطبرانی | المعتصر من المختصر من مشکل الآثار | نور الانوار |
| المعجم الصغیر للطبرانی | مرقاۃ المفاتیح | ہدایہ |

# فہرست فارغین طلبہ جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآباد یوپی

## درجہ تخصص (سال دوم)۔2019-20

| نمبر شمار | رول نمبر | نام طالب علم | ولدیت | مکمل پتہ |
|---|---|---|---|---|
| 1 | 4209 | محمد صدام حسین | محمد نعیم | موضع کولگاماڈاکخانہ تلک پور تھانہ سلطان گنج ضلع بھاگلپور بہار |
| 2 | 4223 | محمد عظیم اختر | سلیم اختر | محلہ مدینہ مسجد قصبہ بھوجپور تھانہ وڈاکخانہ خاص ضلع مرادآباد یوپی |
| 3 | 4228 | جنید اختر | محمد سعید اختر | محلہ مدینہ مسجد قصبہ بھوجپور۔۔۔۔ |
| 4 | 4383 | سید ارشد حسین | سید امجد حسین | موضع فتحپور شیخاواٹی ضلع سیکر راجستھان |
| 5 | 4720 | نعیم الدین | ننو حسین | موضع پنڈت نگلہ ڈاکخانہ سیتاپوری تھانہ کٹگھر ضلع مرادآباد یوپی |
| 6 | 4733 | محمد فیض عالم | محمد عالمگیر | محلہ بھوڑے کا چوراہہ اصالت پورہ ڈاکخانہ منڈی چوک مرادآباد شہر یوپی |
| 7 | 4734 | محمد راحل اختر | تاج الدین | موضع دھسمل تھانہ انگر ضلع پورنیہ بہار |
| 8 | 4928 | محمد شاہجہاں | زاہد الرحمن | موضع ٹکرام گچھ ڈاکخانہ سوجالی تھانہ اسلامپور ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 9 | 5168 | محمد اشرف رضا | محمد بائل | موضع گواگاؤں ڈاکخانہ بٹنہ تھانہ بارسوئی ضلع کٹیہار بہار |
| 10 | 5319 | محمد عثمان | علی مرتضیٰ | موضع دولپوری ڈاکخانہ مانپور تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 11 | 5367 | محمد اویس رضا | شفیق احمد | محلہ سلطان پالیہ ڈاکخانہ و تھانہ آرٹی نگر بنگلور کرناٹک |
| 12 | 5416 | مقبول احمد | احسان علی | موضع بیسرا مجھرادلپورہ ڈاکخانہ مڈھولی تھانہ پٹوائی ضلع رامپور یوپی |
| 13 | 5417 | سید فراز | سید انظار احمد | محلہ کھیڑا کالونی ڈاکخانہ و تھانہ رودرپور ضلع اودھم سنگھ نگر اتراکھنڈ |
| 14 | 5467 | شعیب اختر | رفیق عالم | موضع گوال پوکھر ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 15 | 5696 | محمد فرقان احمد | عبد الغفار | موضع وڈاکخانہ بامنگاواں تھانہ سارٹھ ضلع دیوگھر جھارکھنڈ |
| 16 | 5708 | محمد انجم رضا | توحید عالم | موضع بھیلا کھواڈاکخانہ دھسمل ہاٹ تھانہ انگڑ ضلع پورنیہ بہار |
| 17 | 5761 | محمد معروف | محمد یعقوب | موضع نگلیہ عاقل تھانہ عظیم نگر رامپور |
| 18 | 5773 | محمد عارف | ارشاد حسین | موضع کانکر کھیڑا ڈاکخانہ سلطانپور دوست تھانہ ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 19 | 5818 | محمد سالم | غلام حسین | موضع رستم نگر سہنسپور تھانہ بلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 20 | 5820 | محمد مزمل خاں | عتیق الرحمن | موضع ککرالہ ڈاکخانہ خاص تھانہ اعلیٰ پور ضلع بدایوں یوپی |
| 21 | 5832 | محمد سلمان | محمد علی | موضع اٹے پور ڈاکخانہ ادماوالا تھانہ ٹانڈہ ضلع رامپور یوپی |
| 22 | 5837 | یاسین | لطافت علی | موضع بجڑاڈاکخانہ کنورپور نانکار تھانہ سوار ضلع رامپور یوپی |

| 23 | 5850 | محمد امانت | محمد شہادت | موضع راجپور ڈاکخانہ نادھئی شوگر مل تھانہ جسپور ضلع اودھم سنگھ نگر اتراکھنڈ |
|---|---|---|---|---|
| 24 | 5857 | گلزار احمد ڈار | محمد یوسف ڈار | موضع چھانہ نوپورہ ڈاکخانہ و تھانہ وتر ہیل ضلع بڈگام جموں و کشمیر |
| 25 | 5869 | محمد تسلیم | محمد ظہیر | موضع منڈیاملک ڈاکخانہ مانپور تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی |
| 26 | 5871 | محمد تعارف خان | غلام خاں | موضع کنڈردھان ڈاکخانہ گوٹہ تھانہ چسانہ ضلع ریاسی جموں و کشمیر |
| 27 | 5886 | محمد صدام | انوار حسین | موضع بروالا خاص ڈاکخانہ و تھانہ مونڈا پانڈے ضلع مرادآباد یوپی |
| 28 | 5898 | محمد شعیب | چھدا حسین | موضع سیکری ڈاکخانہ حسین پور حمیر تھانہ کندرکی ضلع مرادآباد یوپی |
| 29 | 5901 | مظفر علی | جلیل احمد | موضع پرسوپورہ ڈاکخانہ دڑھیال تھانہ ٹانڈہ ضلع رامپور یوپی |
| 30 | 5919 | غلام مرتضیٰ | محب علی | موضع نعمت پور اکروٹیہ ڈاکخانہ و تھانہ مونڈاپانڈے ضلع مرادآباد یوپی |
| 31 | 5972 | محمد شاہنواز | محمد سہراب | موضع کھوٹیہ ڈاکخانہ امور تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 32 | 5985 | محمد سلیمان | محمد صابر | محلہ کلکتہ ڈاکخانہ خاص تھانہ کوتوالی رامپور یوپی |
| 33 | 5987 | تہذیب عالم | محفوظ عالم | موضع جویاہریانہ ضلع امروہہ یوپی |
| 34 | 6036 | عبدالجبار | شکور احمد | خانپور باند ضلع سنبھل یوپی |
| 35 | 6037 | محمد انتخاب عالم | محمد عمر | موضع بھوجپور پیپل سانہ مرادآباد یوپی |

| موضع کٹرہ ضلع اٹاوہ یوپی | شمشاد حسین | احمد علی | 6038 | 36 |
|---|---|---|---|---|
| موضع باقر پور اٹائن ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی | محمد احمد | محمد فیضان | 6047 | 37 |
| ڈگو گچھ ضلع پورنیہ بہار | امام الدین | غلام مرتضیٰ | 6050 | 38 |
| دادری گوتم بودھ نگر یوپی | شریف احمد | محمد راشد | 6065 | 39 |
| موضع کانکر کھیڑا سلطانپور مرادآباد یوپی | محمد اصغر | محمد راحت | 6071 | 40 |
| موضع دڑھیال تھانہ ٹانڈہ ضلع رامپور یوپی | جلیس احمد | ارشاد حسین | 6077 | 41 |
| محلہ ٹھاکران بلاری ضلع مرادآباد یوپی | عبد السلام | محمد اعظم | 6082 | 42 |
| موضع دیوی پوری خیم پور، رامپور یوپی | تبارک علی | محمد خالد | 6085 | 43 |
| میاں کالونی کرولہ آزاد نگر مرادآباد یوپی | شیخ ظہیر | محمد رئیس احمد | 6091 | 44 |
| موضع متھوراپور ڈاکخانہ آسجہ موبیہ تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار | محمد شفیق | محمد شاداب | 6094 | 45 |
| موضع گودھی تھانہ کھجوریا رامپور یوپی | حسین احمد | ذیشان علی | 7006 | 46 |
| گلی پورہ نکت پوری ضلع مرادآباد یوپی | شفیع احمد | محمد عبید | 7036 | 47 |
| موضع بابن کھیڑا حسنپور امروہہ یوپی | زاہد | صبغت خاں | 7037 | 48 |
| موضع بھینسیہ جوالاپور ضلع مرادآباد یوپی | لطیف احمد | محمد اویس رضا | 7016 | 49 |
| موضع اکا بھیکن پور ڈاکخانہ ڈینگر پور تھانہ میناٹھیر ضلع مرادآباد یوپی | نبیہ حسن | محمد ذیشان | 7012 | 50 |
| موضع منہر اڈاکخانہ جرول قصبہ تھانہ جرول روڈ ضلع بہرائچ یوپی | قمر الدین | صلاح الدین | 7178 | 51 |
| موضع سونکپور ڈاکخانہ سمودیہ تھانہ ٹانڈہ ضلع رامپور یوپی | طاہر علی | عبد المصطفیٰ | 7152 | 52 |

# فہرست فارغین طلبہ جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآباد یوپی

## فضیلت سال دوم۔20-2019

| نمبر شمار | رول نمبر | نام طالب علم | ولدیت | مکمل پتہ |
|---|---|---|---|---|
| 1 | 4412 | محمد داؤد | ابو بکر | B,462 جہانگیر پوری نئی دہلی ۳۳ |
| 2 | 4415 | محمد انور علی | سراج احمد | E7/289 A سنگم وہار ہمدرد نگر ساؤتھ دہلی |
| 3 | 4515 | نواز احمد | بابو احمد | موضع بہیڑی ڈاکخانہ مانپور تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی |
| 4 | 4629 | نثار احمد | منظور احمد | موضع سلونیاں ڈاکخانہ و تھانہ منڈی ضلع پونچھ جموں وکشمیر |
| 5 | 4694 | محمد اواب | ولی محمد | موضع مالیکہ ڈاکخانہ پنگواتھانہ پنہانہ ضلع نوح میوات ہریانہ |
| 6 | 4805 | محمد حسین | محمد اسلم | موضع طاہر پور ڈاکخانہ گریر تھانہ بیناٹھیر ضلع مرادآباد یوپی |
| 7 | 4924 | محمد معصوم | نہال اختر | موضع بیدول ڈاکخانہ و تھانہ بلرامپور ضلع کٹیہار بہار |
| 8 | 5209 | آصف رضا | مناعالم | موضع جعفر گنج ڈاکخانہ، تھانہ و ضلع جہان آباد بہار |
| 9 | 5283 | علیم الحق | دبیر الدین | موضع اتر بلرامپور ڈاکخانہ کھونیاتھانہ چوپڑا ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 10 | 5285 | محمد تصویر | بشیر احمد | محلہ نور اللہ کندرکی ضلع مرادآباد یوپی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 11 | 5383 | محمود عالم | خورشید علی | موضع گانگن والی مینا ٹھیر ڈاکخانہ مرادآباد تھانہ مجھولہ ضلع مرادآباد یوپی |
| 12 | 5391 | محمد اویس | غلام علی | موضع گانگن والی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ |
| 13 | 5492 | محمد حارث رضا | محمد ایوب | موضع ہر کھیلی ڈاکخانہ محل باڑی تھانہ ڈگرواضلع پورنیہ بہار |
| 14 | 5510 | ذوالفقار علی | تسلیم | موضع باجیت پور ڈاکخانہ باریول تھانہ ایٹاہار ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 15 | 5525 | رمضان علی | تبیل الدین | موضع ملک بستی دیگھل گاؤں ڈاکخانہ بیتنا تھانہ کرندیگھی ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 16 | 5564 | صدام حسین | احمد نبیہ | موضع بھکاری پور ڈاکخانہ پیلی بھیت تھانہ سنگڑی ضلع پیلی بھیت یوپی |
| 17 | 5579 | محمد سلطان رضا | محمد بشیر احمد | موضع رسولہ ڈاکخانہ کرنپور تھانہ شاہ کنڈ ضلع بھاگلپور بہار |
| 18 | 5718 | مشرف رضا | محمد شمیم اختر | موضع دھرم باڑی ڈاکخانہ ہفنیہ تھانہ روٹا ضلع پورنیہ بہار |
| 19 | 5722 | منامشتاق | ثمر الحق | موضع ہجلہ ڈاکخانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 20 | 5724 | محمد مقیس رضا | محمد رقیب | موضع سوری گاؤں ڈاکخانہ و تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 21 | 5748 | محمد اشفاق شاہ | آسین شاہ | موضع چکھڑی بن ڈاکخانہ پلیرہ تھانہ لورن ضلع پونچھ جموں وکشمیر |
| 22 | 5825 | ارشاد | کلن | موضع ملک دھوبی والی ڈاکخانہ سرکڑہ خاص تھانہ مونڈہ پانڈے مرادآباد یوپی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 23 | 5830 | شیخ صدام | تمرل شیخ | موضع کلاپاڑہ ڈاکخانہ بھگدوارن تھانہ کرندیگھی ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 24 | 5836 | محمد طالب حسین | شمس الحق | موضع نارائن ٹولہ ڈاکخانہ کانتور تھانہ رائے گنج ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 25 | 5839 | غلام احمد رضا | محمد محبوب | موضع سوری گاؤں ڈاکخانہ و تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 26 | 5844 | تحمل | بابل | موضع بنگاؤں ڈاکخانہ گواگاؤں تھانہ گوال پوکھر ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 27 | 5859 | محمد امجد علی | محمد عبد اللطیف | موضع انتر اڈاکخانہ بندول تھانہ رائے گنج ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 28 | 5875 | محمد ہاشم | عبد العزیز | موضع وڈاکخانہ بہیڑی برہمنان تھانہ بھوجپور ضلع مرادآباد یوپی |
| 29 | 5877 | محمد ضیاء فیضی | محمد مجر الحق | موضع گوالڈوب ڈاکخانہ بھیبھرا تھانہ چکلیہ ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 30 | 5881 | محمد طالب | واحد علی | موضع ویرپور تھانہ مونڈاپانڈے ضلع مرادآباد یوپی |
| 31 | 5905 | محمد یونس | محمد فرید | وارڈ نمبر ۲ پنڈی تحصیل منڈی ضلع پونچھ جموں و کشمیر |
| 32 | 5980 | محمد نثار | احسن ظفر | موضع پہرٹیا تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 33 | 6061 | ناہد | قمر الہدیٰ | موضع بھوانی پور ڈاکخانہ مہیش پور تھانہ کرندیگھی ضلع اتردیناجپور بنگال |
| 34 | 6074 | محمد تطہیر | طیب علی | موضع سعدی پور بہتا تھانہ بائسی پورنیہ بہار |

| 35 | 6084 | محمد حامد الحق | رمضان علی | موضع پایاماڑی ڈاکخانہ و تھانہ ہلدی باڑی ضلع کوچ بہار، بنگال |
|---|---|---|---|---|
| 36 | 6090 | ساجد رضا | علی شیر | موضع بھگت پور تھانہ خاص مراد آباد یوپی |
| 37 | 7000 | سجاد علی | قاری عبد النبی | موضع رانجن ڈاکخانہ خاص تحصیل بھلوال ضلع جموں، جموں و کشمیر |
| 38 | 7004 | حیدر حسین | لیاقت حسین | موضع شیر پور کلاں تھانہ پورنپور ضلع پیلی بھیت یوپی |
| 39 | 7007 | بشارت علی | محمد اکبر | وارڈ نمبر ۲ پنڈی ڈاکخانہ و تھانہ منڈی ضلع پونچھ جموں و کشمیر |
| 40 | 7044 | محمد یوسف | محمد رزاق | موضع لورن ڈاکخانہ و تھانہ خاص ضلع پونچھ جموں و کشمیر |
| 41 | 7093 | محمد انظار عالم | محمد الیف الحق | موضع پچھ گاچھی ڈاکخانہ سالماری تھانہ بلیابلون ضلع کٹیہار بہار |
| 42 | 7094 | محمد منصور عالم | محمد نور الہدی | موضع ٹیٹیہا ڈاکخانہ دھمل تھانہ انگڑھ ضلع پورنیہ بہار |
| 43 | 7096 | محمد نعمان رضا | شاہد حسین | موضع بانسڈول ڈاکخانہ گانگر تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 44 | 7101 | تاج الدین پی | محمد پی | پرپن ہاؤس موضع مورکن کنڈ ڈاکخانہ پتیریم تھانہ ایڈونا ضلع مالاپورم کیرالا |
| 45 | 7102 | محمد ارشد | مجید | موضع چکپاڑ تھانہ ولیم ضلع کالی کٹ کیرالا |
| 46 | 7103 | محمد عاشق پی | حمزہ | موضع مورکناڈ ڈاکخانہ ونگاڑ تھانہ کولتور ضلع مالاپورم کیرالا |

| 47 | 7104 | طیب ٹی ایس | سید و محمد ٹی ایچ | موضع چونڈی ڈاکخانہ ایر متلا تھانہ آلوا ضلع ارناکولم کیرالا |
|---|---|---|---|---|
| 48 | 7105 | انور السادات | علی مصلیار | موضع ترکاکراڈاکخانہ واڈاگوڈ تھانہ ترکاکرا ضلع ارناکولم کیرالا |
| 49 | 7107 | محمد سعید این وی | صدیق این وی | موضع ولی کن ڈاکخانہ خاص تھانہ پرپانگاڑی ضلع مالاپورم کیرالا |
| 50 | 7108 | عبد الحکیم این ایم | محمد این ایم | موضع وینگراڈاخانہ کوریاڈ تھانہ وینگرا ضلع مالاپورم کیرالا |
| 51 | 7109 | معین الدین عابد | عباس بی ایم | موضع دیلمباڑی تھانہ آدور ضلع کاسرگوڈ کیرالا |
| 52 | 7111 | محمود علی اے کے | ابراہیم فیضی | موضع پڑیناڑاتراڈاکخانہ واراںٹاتھانہ پڑیناڑا ترا ضلع ویناڑ کیرالا |
| 53 | 7112 | نظام الدین | مصطفیٰ کے ایم | موضع مانند اواڑی ضلع ویناڑ کیرالا |
| 54 | 7113 | علی ایم ایچ | حمید ایم ایم | موضع پڑوناناڈاکخانہ چمن ترٹاتھانہ کونم کولم ضلع ترشور کیرالا |
| 55 | 7114 | محمد نذیر کونکوڈ | عبد الشریف کونکوڈ | موضع وایاکاڈ ڈاکخانہ آکوڈ تھانہ وایاکاڈ ضلع مالاپورم کیرالا |
| 56 | 7115 | راشد کویا تھنگل | کنجی کویا تھنگل | موضع ککاڑ ڈاکخانہ کارشیری تھانہ مکم ضلع کالی کٹ کیرالا |
| 57 | 7116 | محمد نوجیش | صدیق کے | موضع چالیم تھانہ فروق ضلع کالی کٹ کیرالا |
| 58 | 7117 | محمد آصف سی پی | اشرف | موضع پرپناغاڑی ڈاکخانہ و تھانہ خاص ضلع مالاپورم کیرالا |

| 59 | 7118 | منور ایم | محمد کنہی | موضع پرووانا ڈاکخانہ چاپر اپڈو تھانہ تھالی پرمب ضلع کنور کیرالا |
|---|---|---|---|---|
| 60 | 7119 | نعمان اے کے | عبداللہ | موضع تاونور ڈاکخانہ اینگلم تھانہ کوٹی پورم ضلع مالاپورم کیرالا |
| 61 | 7120 | محمد جلال ایم | عبدالرحمن | موضع کولاولور ڈاکخانہ تووکن تھانہ کولاولور ضلع کنور کیرالا |
| 62 | 7121 | سید محمد الیاس پی | عبدالکریم | موضع پتندروڈاکخانہ اویور تھانہ تانور ضلع مالاپورم کیرالا |
| 63 | 7122 | محمد آصف | مصطفیٰ | موضع وینگرا ضلع مالاپورم کیرالا |
| 64 | 7123 | حسنب وی پی | محمد | موضع مونیور ڈاکخانہ مونیور ساؤتھ تھانہ ترور نگاڑی ضلع مالاپورم کیرالا |
| 65 | 7124 | صلاح الدین | عزیز | موضع نڈوونور ڈاکخانہ کاول تھانہ بیپاپور ضلع کالی کٹ کیرالا |
| 66 | 7125 | سلمان الفارس | سلیم | موضع ایڈولنگ ڈاکخانہ کاراتھانہ کوڈون کلور ضلع ترشور کیرالا |
| 67 | 7126 | محمد ناصر | محمد | موضع نرامارادور تھانہ ترور ضلع مالاپورم کیرالا |
| 68 | 7127 | محمد جمال این | محمد اسمٰعیل این | موضع نڈیرپ ڈاکخانہ کونڈوٹی تھانہ چریل ضلع مالاپورم کیرالا |
| 69 | 7128 | معین الدین کے پی | محی الدین | موضع پلامندول تھانہ پیرندل منا ضلع مالاپورم کیرالا |
| 70 | 7129 | زین الدین پی | حمزۃ مسلیار | پوناچن ہاؤس موضع کولت ڈاکخانہ کولولمبا تھانہ ایڈپال ضلع مالاپورم کیرالا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 71 | 7130 | عبد اللطیف | شمس الدین | موضع کوملاپورم ڈاکخانہ اولوکنو تھانہ آلا پوزانورتھ ضلع آلاپوزا کیرالا |
| 72 | 7133 | عبد القادر | مطیف الرحمن | موضع ملک پور ڈاکخانہ بھاٹول ہاٹ تھانہ رائے گنج ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 73 | 7134 | محمد عمران رضا | محمد حسنین | موضع گلڑیاڈاکخانہ کانکرکھیڑا تھانہ مونڈا پانڈے ضلع مرادآباد یوپی |
| 74 | 7139 | محمد وسیم رضا | خلیل احمد | موضع زرپت نگر دوندا والا ڈاکخانہ و تھانہ سوار ضلع رامپور یوپی |
| 75 | 7142 | محمد جابر | ابرار حسین | موضع کانکرکھیڑا ڈاکخانہ سلطانپور دوست تھانہ ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 76 | 7157 | محمد تسکین رضا | محمد شکیل رضا | موضع ہرنتوڑ ڈاکخانہ و تھانہ بائسی ضلع پورنیہ بہار |
| 77 | 7158 | محمد ضیاء المصطفیٰ | محمد معین الاسلام | موضع جھینگاکنٹہ ڈاکخانہ مہیش بتھنہ تھانہ بہادر گنج ضلع کشن گنج بہار |
| 78 | 7159 | محمد عابد اختر سبحانی | محمد انعام الحق | موضع بینند پور ڈاکخانہ لکھی پور تھانہ چوپڑا ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 79 | 7160 | محمد ادریس رضا | حسنین رضا | موضع نگلیہ عاقل ڈاکخانہ و تھانہ عظیم نگر ضلع رامپور یوپی |
| 80 | 7161 | محمد قربان علی | امان اللہ | موضع مرچان ٹولہ ڈاکخانہ دھمسل ہاٹ تھانہ انگڑھ ضلع پورنیہ بہار |
| 81 | 7163 | انعام الحق | محی الدین | موضع نیلو جی ڈاکخانہ کوچیلا گاؤں تھانہ اسلامپور ضلع اتر دیناجپور بنگال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 82 | 7171 | محمد اویس رضا | محمد قاسم رضا | موضع ذکری والا ڈاکخانہ و تھانہ افضل گڑھ ضلع بجنور یوپی |
| 83 | 7173 | غلام محمد | انداز حسین | موضع فرید پور حاجی ڈاکخانہ سلطانپور دوست تھانہ ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 84 | 7180 | قمر علی | بابو علی | موضع نگلیہ قاسم گنج ڈاکخانہ لالپور تھانہ ٹانڈہ ضلع رامپور یوپی |
| 85 | 7181 | محمد عارف | مبارک علی | موضع سردار نگر تھانہ بھوجپور مرادآباد |
| 86 | 7187 | معراج الدین | علیم الدین | موضع گجرولہ سید ڈاکخانہ بہیڑی برہمنان تھانہ بھوجپور ضلع مرادآباد یوپی |
| 87 | 7191 | محمد عاصم | چھوٹے | موضع کمال فتح آباد ڈاکخانہ و تھانہ کندرکی ضلع مرادآباد یوپی |
| 88 | 7193 | محمد اظہار راہی | محمد ہاشم | موضع پچھلا ڈاکخانہ سورجاپور تھانہ و ضلع کشن گنج بہار |
| 89 | 7194 | خواجہ محمد منظر | خواجہ عبد الجلیل | موضع بائسی ٹولہ ڈاکخانہ و تھانہ ضلع پورنیہ بہار |
| 90 | 7195 | محمد شمعون | راحت جان | موضع نگلیہ ڈاکخانہ کلاں میولا ضلع رامپور |
| 91 | 7198 | اصغر علی | نظر الاسلام | موضع چاندپور دھوکریا ڈاکخانہ سیتل منی تھانہ اعظم نگر ضلع کٹیہار بہار |
| 92 | 7199 | محمد جمیل | محمد صادق | وارڈ نمبر ۹ چکترو ڈاکخانہ چنڈک تھانہ منڈی ضلع پونچھ جموں و کشمیر |
| 93 | 7212 | محمد شاہجہاں علی | سلیمان | موضع ساسن ڈاکخانہ خاص تھانہ ہمتاباد ضلع اتر دیناجپور بنگال |

| موضع اگراس تھانہ فتح گنج بریلی شریف | شیر محمد | عبد الستار | 7215 | 94 |
|---|---|---|---|---|
| موضع جاگیر بستی ڈاکخانہ و تھانہ چوپڑا ضلع اتر دیناجپور بنگال | بشیر الدین | بلال احمد | 7220 | 95 |
| موضع مہن گچھ ڈاکخانہ لکھی پور تھانہ چوپڑا ضلع اتر دیناجپور بنگال | سیفل | عبد الرزاق | 7221 | 96 |
| موضع کمال پور ضلع سنبھل یوپی | سلامت اللہ | محمد عمران | 7225 | 97 |
| موضع اللہ پور بھیکن ضلع مرادآباد یوپی | مشرف حسین | محمد اویس | 7227 | 98 |
| موضع پانی گھٹہ ڈاکخانہ بلتر تھانہ اعظم نگر ضلع کٹیہار بہار | محمد مشفق عالم | محمد رونق عالم | 7228 | 99 |
| موضع بیل پوکھر ڈاکخانہ پناسی تھانہ پہاڑ کٹہ ضلع کشن گنج بہار | پیر بخش | محمد عابد حسین | 7234 | 100 |
| موضع بیل پوکھر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ | فضل الدین | محمد سید | 7235 | 101 |
| موضع تال بستی ڈاکخانہ پناسی تھانہ پہاڑ کٹہ ضلع کشن گنج بہار | نور الحق | محمد سہیل رضا | 7236 | 102 |
| موضع کھیر کھاتہ ڈاکخانہ سر کڑہ خاص تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی | قاسم علی | شمع اعظم | 7239 | 103 |
| موضع جمعہ والی ملک ڈاکخانہ مانپور تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی | تسلیم حسین | علیم حسین | 7242 | 104 |
| موضع اداوالابسولی ڈاکخانہ مانپور تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد یوپی | محمد یامین | محمد ناظر | 7244 | 105 |
| محلہ پرانی آبادی جیتنی پور ڈاکخانہ سیتاپوری تھانہ مجھولہ ضلع مرادآباد یوپی | زاہد حسین | مشرف علی | 7245 | 106 |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 107 | 7248 | محمد عمران | دلشاد حسین | موضع کانکر کھیڑ اڈاکخانہ سلطانپور دوست تھانہ ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 108 | 7251 | انعام الحق | تسلیم الدین | موضع دنگاپاڑہ ڈاکخانہ لکھی پور تھانہ چوپڑا ضلع اتر دیناجپور بنگال |
| 109 | 7275 | محمد عابد | زاہد حسین | موضع بیل جوڑی ڈاکخانہ و تھانہ کونڈا ضلع اودھم سنگھ نگر اترا کھنڈ |
| 110 | 7279 | ارشد | اسلم خان | موضع ڈھاکہ ڈاکخانہ امیر نگر تھانہ محمدی ضلع لکھیم پور کھیری یوپی |
| 111 | 7293 | استخار | ظفریاب | موضع دولپوری تھانہ بھگت پور ضلع مرادآباد |
| 112 | 7294 | محمد رضوان | محمد غفران | موضع کانکر کھیڑ اڈاکخانہ سلطانپور تھانہ ڈلاری ضلع مرادآباد یوپی |
| 113 | 7295 | محمد طارق | محمد یونس | موضع رسول پور ہمیر ڈاکخانہ فتح پور خاص تھانہ میناٹھیر ضلع مرادآباد یوپی |
| 114 | 7297 | صدام حسین | ابن حسن | موضع رتن پورہ شمالی ڈاکخانہ مرسینہ تھانہ عظیم نگر ضلع رامپور یوپی |
| 115 | 7305 | محمد حنیف | باغ حسین | موضع تاڑاں والی ڈاکخانہ بفلیاز تھانہ سرنکوٹ ضلع پونچھ جموں وکشمیر |
| 116 | 7309 | محمد وسیم | ذخیر احمد | موضع کھابری اول ڈاکخانہ خاص تھانہ بلاری ضلع مرادآباد یوپی |